آخر کو خون رلاتی ہی سر مہری جہان
خاصیت ان گلون کی ہی برگ حنا کی ہے

قاتل نہ استخوان کو مرے پھینکنا کہین
جان تیری نذر ہی تو یہہ دعوت ہما کی ہے

رہتے ہین ہو کے پست کے دنیا مین پاؤن ہم
تحقیر ناگوار ہمین خاک پا کی ہے

شیشے کی طرح رکھتے ہین دلکو بغل مین ہم
اس آئینہ مین شکل کسی دلربا کی ہے

پہنچایا میری خاک کو کوئے حبیب تک
احسان ہم پہ جذب دل کا عنایت خدا کی ہے

گذری ہوسے زمانہ کا کیا ذکر حال مین
بیکار ہو ہے ادا مین جو نیت قضا کی ہے

حیدر ترا سخن ہو جو محبوب کو پسند
سمجھون رسائی یہہ مرے بخت رسا کی ہے

## حضرت جناب سید و مخدوم محمد محمد الحسینی صاحب سجادہ درگاہ حضرت سید خواجہ حسین شاہ ولی قدس سرہ

دن رات ولیمین یاد جو زلف دوتا کی ہے
چارون طرف نگاہ مین صورت بلا کی ہے

زہرہ جبین پہ جان نہ دیتا تو یہہ بلا
سر پر نہ آتے ساری خطا مجہ گدا کی ہے

عقبی مین باز پرس ضروری ہے ایک روز
روز جزا مین دیکھہ عدالت خدا کی ہے

یارب ستمگرون کو عطا ہو سزائے ظلم
اب تجہسے التجا یہی مجہ بینوا کی ہے

اسوقت کر تو ظلم کہ حسرت ہی روبرو
آخر مین دیکھنا کہ عدالت خدا کی ہے

## خواجہ - جناب خواجہ عثمان اللہ صاحب منشمہ جناب عصر

زہ ہو سم آجکل زمانہ مین طبع رسا کی ہے
جودت مری مزاج مین دیکھو بلا کی ہے

شکوے سے آشنا نہیں ہوتی زبان شکر
کیا عرض کیجیے کہ شکایت خدا کی ہے

ہر روز روز عید ہے ہر شب شب برات
بت مہربان ہیں ہم پہ عنایت خدا کی ہے

بوسہ عنایت ایک بھی ہوتا نہیں کبھی
شہرت اگرچہ آپ کے جود و سخا کی ہے

میدان عشق میں ہیں درم نقد رو براہ
آزاد ہیں فقیر حمایت خدا کی ہے

خواجہ کا میں غلام ہوں خواجہ ہے میرا نام
روز ازل سے ہے یہ عنایت خدا کی ہے

## خرم - جناب رائے سیتل پرشاد صاحب شاگرد جناب فیض

خاصیت ان بتوں میں ازل سے دغا کی ہے
امید ان سے کس کو خدایا وفا کی ہے

آیا ہوں یہ دم رخ و گیسو کے یاد میں
دن رات سر پہ ایک آفت بلا کی ہے

کیوں ڈوب کر مریں نہ بھلا بحر اشک میں
غیروں سے طبع آشنا دوست آشنا کی ہے

لاکھوں شہید ہوتے ہیں عشاق بے خطا
کوچہ ہے یار کا کہ زمین کربلا کی ہے

خیر الوریٰ کے آل میں ہیں شمس دین فیض
اولاد میں وہ حضرت مشکل کشا کی ہے

خرم تری سخن میں ہے فیض جناب فیض
ہر اہل دل کے منہ پہ صدا واہ وا کی ہے

## خلیل - جناب محمد ابراہیم صاحب خانساماں و برچیخانہ انگریزی سرکار عالی

ہر دم تلاش اک صنم خوش لقا کی ہے
حالت بہت خراب دل مبتلا کی ہے

اب غیر کا ہے اختر طالع بلند ہے
ہمت گھٹی ہوئی مری آہ رسا کی ہے

کیون اک ہمین پہ مرتے ہین عشاق سیکڑون ۔۔۔ یہہ بات بھی تو اوس لب معجز نما کی ہے
رحمت ہے اوسکی عام وہ ہی رب عالمین ۔۔۔ تخصیص بندگی نہ کسی پارسا کی ہے
کیا جانئے خون بہایا ہے کس بے گناہ کا ۔۔۔ رنگت جو سرخ سرخ تری دست و پا کی ہے
اس پیچ سے خدا ہی نکالے تو ہم بچین ۔۔۔ اون گیسوون سے دل کو محبت بلا کی ہے
عشاق اپنی جان بچائین تو کس طرح ۔۔۔ شوخی بھی اب شریک تری ہر ادا کی ہے
قاصد کی بات کا مجھے آتا یقین نہین ۔۔۔ اوس بیوفا سے کس کو امید وفا کی ہے
بیمار ہجر کی نہین بچنے کی کچھہ امید ۔۔۔ حاجت دوا کی ہے نہ ضرورت دعا کی ہے

کس کا خیال کس کی محبت کہاں کا عشق
دل سے خلیل یاد لگی بس خدا کی ہے

## خلیق - جناب مولوی سید محمد عمر صاحب

کب آپ کے مریض کو خواہش شفا کی ہے ۔۔۔ نظر کا [illegible] سامنے [illegible] حیا کی
دل مین ہمارے شکل کسی مہ لقا کی ہے ۔۔۔ صورت عجیب بنائی خدا نے ادا کی
محبوب کا جو فعل ہے محبوب کیون نہ [illegible] ۔۔۔ واضع نے تیشہ کو بنائی ہوا کی
آنکھون مین اسطرح سے تصور [illegible] ۔۔۔ اس طور پر [illegible] تجلی خدا کی
یوسف سے کیون زیادہ نہو حسن ۔۔۔ کب سرکشی یہ مانگ کسی دلربا کی
تیرے ہی ہم خیال ہین

کب ہو سکے رشید سے وصف جناب شیخ
کیا پیش آفتاب حقیقت سہا کی ہے

بعد از [illegible] ہمارے بزرگ جناب سید شاہ [illegible] حسین صاحب خلف مولوی سید عزیز الدین صاحب عزیز

خواہش نہ زر کی ہے نہ ہوس کیمیا کی ہے
عاشق ہوں آرزو مجھے تیری لقا کی ہے

منعم نکر غرور پس مرگ دیکھ لے
حالت لحد میں ایک ہے شاہ و گدا کی ہے

بربت میں دیکھتے ہیں خدائی کی شان ہم
صورت نظر میں جب ہے کسی باخدا کی ہے

شمس و قمر نظر میں سماتے نہیں ہمے
تصویر جب ہے سامنے اوس خوش لقا کی ہے

مضمون نئے ہیں آپ کے اشعار میں رشید
شہرت تمام شہر میں طبع رسا کی ہے

## رحیم - جناب محمد رحیم الدین صاحب خلف سومی نواب مشرف جنگ بہادر فیاض

کیا آمد آمد اوس صنم خوش ادا کی ہے
مشتاق سب کھڑی ہوئی خلقت خدا کی ہے

دل چھین کر وہ کہتے ہیں دل کی خبر ہے کچھ
اللہ ری شوخی اونکی شرارت بلا کی ہے

مشہور اگرچہ بنت عنب ہی کا ہے لقب
لیکن دراصل دخت کسی پارسا کی ہے

کس یاس سے وہ کہتے ہیں مرگ عدو پہ آج
جز صبر کیا ہو ہمسے مشیت خدا کی ہے

کھنچتے وہاں زخم سے کہتے ہیں بار بار
تاثیر آب تیغ میں آب بقا کی ہے

کیا قافلہ عدم کو کوئی جا رہا ہے آج
آواز دور سے جو یہ آتی درا کی ہے

کیا بات ہے رحیم کی اچھی غزل کہی
محفل میں ہر طرف سے صدا واہ وا کی ہے

## از جناب حکیم غیاث الدین خان صاحب شاگرد جناب عجب

[illegible] ہیں نہ بوتک وفا کی ہے
دنیا میں اے صنم ترا ہر ایک شاکی ہے

آئے جو وہ مسیح تو صورت شفا کی ہے — بیمار عشق کو نہ ضرورت دوا کی ہے

حسرت میں یاس ہو گئی جانان کی جلتی ہیں — ساری لگائی آگ یہ رنگ حنا کی ہے

قدرت خدا کی جن و ملک پر بھی ہے شرف — آدم کی اصل دیکھو تو اک پتلا خاکی ہے

خورشید زرد ہے ترے عارض کے روبرو — سچ کہتا ہوں قسم مجھے شمس الضحیٰ کی ہے

حق نے دیا ہے اذن شفاعت کا یا رسول — کب فکر تیری رازؔ کو روز جزا کی ہے

## رزم - جناب احمد علی صاحب

مطلب دولت ہے نہ تمنا شفا کی ہے — بیمار عشق ہوں مجھے خواہش قضا کی ہے

لٹتے ہیں کب [illegible] — صورت وہ چاند سی جو بت مہ لقا کی ہے

مطلب حور سے نہ [illegible] کچھ غرض — اپنی تو دل کو چاہ اوسی دلربا کی ہے

کرتا ہے سر تو کون سے مظلوم کا جدا — کیوں آستین چڑھی ہوئی قاتل قبا کی ہے

روز اک بلا میں ہوتے ہیں عشاق مبتلا — قاتل کا صاف کوچہ زمین کربلا کی ہے

ناصح کی سیدھی بات بھی ٹیڑھی سمجھتے ہیں — جب سے کہ ہم کو چاہ کسی کج ادا کی ہے

دوزخ سے کچھ غرض ہے نہ مطلب بہشت سے — اے رزمؔ بس تلاش در دلربا کی ہے

## رضا - جناب محمد رضا حسین صاحب منشی کچہری تعمیر اوصفا قلعہ محمد نگر گلکنڈہ

خواہش نہ مال و زر کی نہ تاج و لوا کی ہے — گر دل میں آرزو ہے بنی کے لقا کی

حاجت نہ چشم دل کو مرے طوطیا کی ہی
گر ہے تو خاک پاک در مصطفی کی ہے

عرش علی کو سمجھے جو کرسی سے اپنے پست
وہ شان قصر بادشہ انبیا کی ہے

کیا اوس مکان کی قدر بیان ہو کہ رات دن
مشغول جسکے طوف مین رحمت خدا کی ہے

بنجائے بادشاہ کرے جس پہ یک نظر
یہہ شان اوسکے کوچہ کی ہر ہر گدا کی ہے

وصل نبی سے کیون نہو درد فراق دور
دارو وہی تو اس مرض لا دوا کی ہے

جب ماہ چاردہ نظر آتا ہے ای رضا
تصویر پھرتی آنکھہ مین نور خدا کی ہی

دلمین ہر ایک شخص کے ہیبت قضا کی ہی
ہیبت ہی گر قضا کو تو اون کی ادا کی ہے

نیچی نظر سے شکل سراپا حیا کی ہے
آنکھون مین شوخی دل مین شرارت بلا کی ہی

خونریز راہ عشق ولا اس بلا کی ہے
پھرتے جسکے ڈر سے زمین کربلا کی ہے

یک لحظہ اون کے قدمون سے ہوتے نہین جدا
یہہ حصہ یہہ نصیب یہہ قسمت حنا کی ہے

مقصد کا عقدہ وا نہین ہوتا کسی طرح
گویا گرہ کسیکی یہہ بند قبا کی ہے

کیا پوچھتے ہو حال مری اشک و آہ کا
ہر جا شکایت اب سے آب و ہوا کی ہے

اپنی خوشی سے کام نہین ذکر غیر کا
ہر لحظہ دل کو فکر تمہاری رضا کی ہے

## رفیق - جناب سید محمد عبد الجبار صاحب شاگرد جناب خلیق

صیبت شب فراق مین کالی بلا کی ہے
تصویر میرے سامنے زلف سیا کی ہی

وہ آن بان مرے دلربا کی ہے
ڈہاتی غضب ادا ہے تو شوخی بلا کی ہی

رویت جو ہی خدا کی وہی مصطفےٰ کی ہے ۔ سچ ہے یہہ بات جھوٹے پہ لعنت خدا کی ہے

کافی ہے مجھکو سایہ دیوار مصطفےٰ ۔ ہرگز نہ آرزو مجھے ظل ہما کی ہے

حالت سے دلکی آپ خود آگاہ ہو حضور ۔ حاجت نہ اب زبان سے کچھ التجا کی ہے

پہولون نہین سماتا ہے پہلو مین دل مرا ۔ آمد جو بام پر مرے گلگون قبا کی ہے

مین خود ہی گم ہون کچھہ نہین میری خبر مجھے ۔ ایسی تلاش مجھکو مرے دلربا کی ہے

دار فنا مین کبر و ریا چھوڑ دے رفیق
خود کو مٹائے گر تجھے خواہش بقا کی ہے

## رمز۔ جناب رائے بہاری لعل صاحب شاگرد حضرت فیض

بت دل جلا رہے ہین جفا انتہا کی ہے ۔ کعبہ کو یہہ نکلتے ہین دہائی خدا کی ہے

تحصیل شاعرون کو فقط واہ وا کی ہے ۔ کوڑی کا فائدہ نہین فکر انتہا کی ہے

یہہ ساری سفلگی فلک کج ادا کی ہے ۔ کتون کے منہ مین آج جو ہڈی ہما کی ہے

لیجا رہا ہے کہینچ کے دل کو سوے یار مین ۔ رسّی گلے مین الفت زلف دوتا کی ہے

ہر جسم کو ثبات نہ دم ہی کو ہے قرار ۔ کہل جائیگی ذرا مین یہہ گٹھری ہوا کی ہے

ق

خود انکو شوق وصل ہے لیکن کرین وہ کیا ۔ چلتا نہین ہے بس یہی فکر انتہا کی ہے

گہر بہر نگاہبان پڑوسی ہین تاک مین ۔ کم بخت دشمنون سے مصیبت بلا کی ہے

سو گتہیان ہون رشتہ تدبیر مین تو کیا ۔ ہمت مین تو حضرت مشکل کشا کی ہے

کرتے ہین جان بوجھ کے انسان ہزار ہوس
ہوتا وہی ہے رمز جو مرضی خدا کی ہے

زار

## زار - جناب حاجی محی الدین حسین صاحب تلمیذ حضرت فیض

جو انتہا تمہاری ستم کے جفا کی ہے
اس سے زیادہ حد مری مہر و وفا کی ہے

تاثیر جسکے سایہ مین ظل ہما کی ہے
وہ کون ذات پاک مری بادشا کی ہے

شور و فغان سے گونج گئے آسمان مگر
منظور سیر نالون کو عرش علا کی ہے

جس پر مسیح غش ہین مین اوسکا مریض ہون
امید بھی اوسیکی دوا سے شفا کی ہے

خاموشی از ثنای تو باشد ثنای تو
علم خدا مین حد تری وصف و ثنا کی ہے

لاشے پڑے ہین سیکڑون بے گور و بے کفن
بہتی مجھے گلی یہ تری کربلا کی ہے

بیمار تہا مین ہو گیا اچھا جب آئے وہ
اب طبیب کی نہ ضرورت دوا کی ہے

قاتل کے آگے تیغ بکف ارمغان لئے
جاتا ہون آرزو ہی شہادت بلا کی ہے

ان قافیون مین ایسے چمکتے ہوی مین شعر
کیا زار تربیت تجھے فیض و ذکا کی ہے

ور

## زور - جناب میر تراب علیصاحب

درگہ جناب فیض ولی خدا کی ہے
تصویر یہ کھنچی ہوی عرش علی کی ہے

اوٹھا ہے ابر قبلہ سے آمد گھٹا کی ہے
مستان بادہ نوش یہ رحمت خدا کی ہے

تجھکو کہان نصیب ہمارا دل و دماغ
اے محتسب شراب مین بو مومیا کی ہے

کھولے ہے زلف یار نے شاید چمن مین آج
دیکھو نسیم صبح مین بو کس بلا کی ہے

بیٹھے ہوی ہین قبر پہ گویا کوئی پری
بوتل بھرے ہو تو ایسی مری مرقد کی ہے

کوسے بتاں سے کعبہ کو جاتا ہوں یک بیک
کیا شان پاک زور مرے کبریا کی ہے

## زور - جناب حکیم سید غلام نبی صاحب شاگرد جناب عصر

زاہد کی تو دعا و تمنا رہنا کی ہے
کرتے ہیں ہم وہی جو ہدایت خدا کی ہے

سامان سارے بگڑے ہیں ہستی فنا کی ہے
حالت بہت خراب تری مبتلا کی ہے

بوسہ لیا ہے اور کیا ہمنے کیا گناہ
تعزیر کیجئے جو ہماری خطا کی ہے

چلتے ہو چال ہوتے ہیں پامال سیکڑوں
سرکار کی روش ہی عجب کچھ جفا کی ہے

جاتے ہیں ایک بت کیلئے اب گیا کو ہم
اے زور آجکل تو عنایت خدا کی ہے

## سرور - جناب محمد محبوب علیخان بہادر مہتمم وانش خانہ کمیٹی علاقہ قیصر عالم شاگرد مہاراجہ بہادر شاد

ہر چال ہر ادا جو مرے دلربا کی ہے
آفت کی ہے غضب کی ہے قہر و بلا کی ہے

جو کامیاب ہو گیا فیضان فیض سے
ہر اک سخن ہے اوس کے صدا مرحبا کی ہے

کیونکر تڑپ کے دل نہو تم پر فدا صنم
انداز ہے غضب کا نزاکت بلا کی ہے

سنکر وہ میری درد و مصیبت کی داستان
کہتے ہیں صبر کر یہی مرضی خدا کی ہے

آؤ پیو شراب کہ غفار ہے خدا
تشویش کیوں شباب میں روز جزا کی ہے

ہر دم ہمارے دل میں بتوں کا ہے اشتیاق
کعبہ بنا ہے بتکدہ قدرت خدا کی ہے

آسان کیوں نہوں تری سب مشکلیں سرور
تجھ پر مدد ہمیشہ سے مشکل کشا کی ہے

## سیف — جناب محمد فخر الدین صاحب اہلکار دفتر خزانہ خاص سرکار عالی شاگرد جناب عاصی

راضی ہین ہم اوسی مین جو مرضی خدا کی ہے
کیا بات سیف ہمت اہل رضا کی ہے

اک جا مسافران عدم کا نہین قیام
مٹی ہی کیا شرت مین مہمان سرا کی ہے

روز ازل سے سوچ ہے انجام عشق کی
ہمکو تو ابتدا ہی سے فکر انتہا کی ہے

ایمان کا ہمارے نگہبان ہے خدا
بدلی ہوی نظر بت نا آشنا کی ہے

کیا اپنی سرگذشت سناؤن سیاہ بخت
اک طول داستان غم زلف رسا کی ہے

بیہودہ ناصحا تجھے بکبک سے فائدہ
کچھ اور فکر میری دل مبتلا کی ہے

ٹھکرا رہے ہین دیکھکے وہ لاش بے کفن
کیا خوب قدردانی شہید ادا کی ہے

سمجھے ہین دل پہ مہر جو جائے بتان دہر
سمجھے ہو جسکو داغ نشانی وفا کی ہے

اے سیف ہے عیان یہ نشانی مغفرت
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

## سکر — جناب محمد عبد القادر صاحب شاگرد جناب مطلب

صورت نظر مین اپنے نہین ماسوا کی ہے
تاثیر یہ خاص اوسی پیشوا کی ہے

صحبت سے ذات فیض کے مطلب ہوا حصول
تائید مجکو حضرت غوث الورا کی ہے

ہر سمت دیکھتا ہون اوسے جلوہ گر مدام
آنکھون مین شکل مردم اہل صفا کی ہے

بیٹھا ہوا ہون تاک مین مرشد کے حکم سے
دیکھون فنا کے بعد جو صورت بقا کی ہے

خاک مزار فیض ہے بس اس مریض سکر کو
بیمار عشق کو نہین حاجت دوا کی ہے

## سعد۔ جناب منشی سید حسین صاحب شاگرد جناب عصر

مطلب حرم سے ہی نہ تمنا کلیسا کی ہے
خواہش ہمیں طواف در دلربا کی ہے

مطلب دوا سے ہے نہ تمنا شفا کی ہے
بیمار عشق ہوں مجھے خواہش قضا کی ہے

تارے ہی گنتے رہتے ہیں فرقت میں الامان
جب سے کہ دل کو یاد کسی مہ لقا کی ہے

کرتے ہو قتل خنجر ابرو سے کیوں مجھے
تقصیر کیا حضور کہو بے خطا کی ہے

بعد فنا وہ آئے ہماری مزار پر
تاثیر دیکھو یہی یہ آہ رسا کی ہے

تقدیر سے مقابلہ تدبیر کیا کرے
آتی وہی ہے پیش جو مرضی خدا کی ہے

حاتم ہو ایک بوسہ تو خیرات کیجئے
اے شاہ حسن عرض یہ تیری گدا کی ہے

## سلیم۔ جناب میر سید حسین صاحب لکھنوی مقیم کلکتہ۔

قاتل کے آج ادا میں ملاحت بلا کی ہے
نکھرے ہوئے دلہن کی سی صورت قضا کی ہے

عالم میں آج دھوم سے دلربا کی ہے
چتون جو قہر کی تو طبیعت بلا کی ہے

عالم پسند ہوتے ہی جاتی ہے دیکھئے
بے طرح ان بتوں پہ عنایت خدا کی ہے

کیوں کھل نہ جائے غنچۂ دل دست ظلم سے
ٹوٹی ہوئی کلی یہ نہال وفا کی ہے

سر پر چڑھی ہے یار کے جو جا ہے جل کے
تقدیر آج اوج پہ زلف دوتا کی ہے

وہ بھی نہ آئے اور نہ شب ہجر موت آئی
کس کشمکش میں جان دل مبتلا کی ہے

اے شیخ کل گناہوں سے ہی پاک دخت رز
بے شبہ روح اس میں کسی پارسا کی ہے

میں تو نہ لوں گا اس دل وحشی مزاج کو
پر درد کار اس میں شرارت بلا کی ہے

| | |
|---|---|
| پیش نظر ہے شاہ دکن کی غزل سلیم | بے انتہا پہنچ مرے بخت رسا کی ہے |

## سید - جناب سید حسین صاحب شاگرد جناب عصر

| | |
|---|---|
| برعکسیون کو دیکھئے قدرت خدا کی ہی | عادت مجھے وفا کی ہی اونکو جفا کی ہے |
| مردے جلاتے ہو تو کیا کہون تمہین | وہ چال چل رہی ہو کہ قدرت خدا کی ہے |
| مخمور آنکھ چال بہی مستانہ چال ہے | واللہ دخت رز تو اہی سے بلا کی ہے |
| بجلی نہین فلک پہ چمکتی ہے ابر مین | یہہ تو جھلک تمہارے کرن کے ضیا کی ہے |
| بیمار عشق ہون یہہ مسیحا سے کہدو صاف | خواہش طبیب کی ہی نہ حاجت دوا کی ہی |

سید مرا کلام جو فیاض دہر ہے
یہہ فیض عصر اور عنایت خدا کی ہے

## شاد - عالیجناب راجہ راجایان مہاراجہ کشن پرشاد بہادر پیشکار و وزیر افواج سرکار عالی شاگرد حضرت آصف خلد اللہ ملکہ واقبالہ

| | |
|---|---|
| شہرت بہت جہان مین زلف رسا کی ہے | دلکو پہنسا کے دیکھہ کہ یہہ کس بلا کی ہے |
| ٹہکرا کے میری گور کو کہتے ہین ناز سے | کیا خوب خوابگاہ مرے آشنا کی ہے |
| کرنے لگے ہین دعوی خدائی کے یہہ صنم | دیکھو تو کیسی شان مری کبریا کی ہے |
| سنبل سے گیسوؤنکو جو تشبیہ مین نے دی | تعریف میرے ذہن کی طبع رسا کی ہے |
| میرا نہین قصور بتون سے کیا جو عشق | ساری خطا یہہ میرے دل مبتلا کی ہے |

ارشاد جب ہوا تھا الست بربکم
اتبک بہی داستان وہ قالوا بلا کی ہے

آئے ہیں بیقرار مرے گہر جو آپ آج
تاثیر جذب دل کی ہے میری دعا کی ہے

پردہ شب وصال جو کرتا ہے مجھسے شوخ
اوس کا نہیں قصور شرارت حیا کی ہے

ہر روز قتل ہوتے ہیں عشاق بیحساب
اوسکی گلی نہیں یہہ زمین کربلا کی ہے

پایا ہو گر اوسے تو خودی کو فنا کرے
تعلیم ایسی مجھکو مری پیشوا کی ہے

فضل خدا سے دل کی تمنا بر آئیگی
مجھکو مدد ہمیشہ رسول خدا کی ہے

تدبیر لاکھہ کوئی کرے ہے فضول اب
ہوکر رہیگا وہ جو مشیت خدا کی ہے

دشمن ہزار ہون مجھے پروا نہین ہے کچھہ
امداد ہر طرح سے مرے بادشا کی ہے

جتنے ہین مشکلین وہ سب آسان ہونگے شاد
مجھپر نگاہ لطف جو مشکل کشا کی ہے

## شہرت - جناب خواجہ محمد صاحب عظیم آبادی حال وارد مقام بہاگلپور -

شکوہ نہ جور کا نہ شکایت جفا کی ہے
مین ہون وفا طلب مجھے عادت وفا کی ہے

دل کو تلاش اک صنم باوفا کی ہے
پہلے ہی عارضہ سے تجسس دوا کی ہے

واعظ انتہا و دا ہو وہ آمد گہٹا کی ہے
ساقی کے بادہ خوار ان پہ رحمت خدا کی ہے

پائی جگہ حسینون کے سینہ پہ خوش نصیب
تقدیر کس عروج پہ زلف رسا کی ہے

بوسہ لیا جو مصحف رخ کا خطا ہوئی
فرماو کیا کتاب نہین یہہ خدا کی ہے

ہی مرغ دل ہی ابرو دلبر کے ساتھ ساتھ
کیا احتیاج کعبہ مین قبلہ نما کی ہے

نیلا تمام جسم فلک کا جو ہوگیا
یہہ چوٹ تازیانہ آہ رسا کی ہے

پوشیدہ مشک نافہ آہو میں ہو گیا — اے یار بوئے زلف تری کس بلا کی ہے
پردہ اٹھے دوئی کا تو وحدت ہو آشکار — یہاں مجاز میں بھی حقیقت خدا کی ہے

شہرت ہو فیض مانے کیونکر یہاں سے خلق
تربت جناب فیض ولی خدا کی ہے

## شرف۔ جناب حاجی شاہ سید روشن علی صاحب قادری الشطاری صبغتہ اللہی مقیم بجور شاگرد جناب حبیب

یہاں کسکو فکر پرسش روز جزا کی ہے — رحمت وسیع خالق کون و مکان کی ہے
دل میں تصور رخ و گیسو ہے رات دن — الفت حرم کی ہے نہ محبت گیا کی ہے
واعظ کرے سنا ہے باتیں صفات کے — یہاں ولیکن لو لگی ہوئی ذات خدا کی ہے
جب ہاتھ سے بلا کے سر کٹتے نہیں قدم — زنجیر میری پاؤں میں زلف رسا کی ہے

ہم بھی ہو مستفید شرف فاتحہ سے آج
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

## شرف۔ جناب محمد شرف الدین صاحب۔

تاثیر اہل دل کی نظر میں بلا کی ہے — جس پر پڑی تو اوسکی نظر کیمیا کی ہے
روز الست سے جو محبت خدا کی ہے — تسبیح دمبدم مجھے قالوا بلیٰ کی ہے
دن رات دیکھتا ہوں جلال محمدی — ہر وقت مجھکو دید میسر خدا کی ہے
ایسا ہوا ہوں محو میں عشق رسول میں — اپنی خبر ہے مجھکو نہ کچھ ماسوا کی ہے
کثرت کو جس نے چھوڑ کے وحدت قبول کی — حاصل اوسیکو سیر ورا الورا کی ہے

اعمال پر تو اپنے بھروسا نہیں شرف
امید ہے تو دل کو اُسکے عطا کی ہے

حالت نہ زیست کی ہے نہ صورت قضا کی ہے
اک جانکنی میں جان تری مبتلا کی ہے

کیا شکل دلفریب ہے کس دلربا کی ہے
ایسے حسین بھی ہوتے ہیں قدرت خدا کی ہے

اچھا نہیں ہے آپکا یہ چلبلا مزاج
ناحق بھی چھیڑتے ہو یہ شوخی بلا کی ہے

بھولا نہیں ہوں یاد ہے وہ ناز دلفریب
اب تک بھی دل پہ چوٹ تمہاری ادا کی ہے

دیتے نہ دل کبھی تو اٹھاتے نہ یہ ستم
تعزیر جو ملی وہ ہماری خطا کی ہے

کل تک بھی ایک بات نہ آتی تھی جنکو خوب
اب گالیاں وہ دیتے ہیں قدرت خدا کی ہے

اہل حسد کا خوف نہ کر اے شرف کبھی
تائید تیرے واسطے رب العلا کی ہے

## شریف - جناب محمد شریف صاحب امام مسجد فلک نما شاگرد جناب عصر

الطاف کی نظر شہ ہر دوسرا کی ہے
ہم پر شریف کیا ہے عنایت خدا کی ہے

ہرگز نہ خیر و شر میں کرے دخل آدمی
راضی ہیں اُسی میں جو مرضی خدا کی ہے

نقشہ جما ہوا ہے مرقع میں دہر کے
تصویر پھیر سے برتر کسی لقا کی ہے

مردان راہ حق کے رہا کر تلاش میں
خواہش شریف تجھکو اگر کیمیا کی ہے

## شید - جناب یعقوب صاحب عرف میراں صاحب ملازم نصیب یار جنگ بہادر

زاہد ہوس زہد کی نے اتقا کی ہے
بندیکو آرزو ہی تو فضل خدا کی ہے

وہ سکراکی کہتے ہین قاصد سے میری یون
درخواست تیری بات مین یہ کس گدا کی ہے

وہ بعد میرے قتل کے بولا رقیب سے
یہ لاش میرے کوچہ مین کس بے نوا کی ہے

شیدا غزل اک اور سنا اس زمین مین
امداد تجکو حضرت مشکل کشا کی ہے

## شیدا - جناب محمد عبد الرشید صاحب صدیقی شاگرد جناب حفیظ

انجام دیکھین فرقت دلبر ہو کس طرح
تکلیف ابتدا ہی مین کچھ انتہا کی ہے

آرام گاہ ارض و سما تا میانہ ہے
چادر مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

ق

اون کے کمال و فضل کا چرچا جہان مین ہے
فیاض و عصر و یاس مین جودت بلا کی ہے

قاضی مزاج و رمز ہی یکتا ی دہر مین
مضمون اون کے دیکھیے قدرت خدا کی ہے

گھر جا رہے ہین عیسی کے اور بے نقاب ہین
لائی ہوی خبر تو یہہ باد صبا کی ہے

اقرار یاد ہمکو ہے شیدا الست کا
سر مین ہوا بھری ہوی قالوبلا کی ہے

## شیدا - جناب

اکسیر کی ہوس نہ طلب کیمیا کی ہے
حسرت دل حزین کو تری خاک پا کی ہے

واعظ کسے ڈراتا ہے روز عذاب سے
نازل گناہگارون پہ رحمت خدا کی ہے

## شہیر - جناب احمد علی صاحب تلمیذ جناب فکر -

دل کہینچتا ہی سبزۂ رخسار گل عذار
حیرت ہی کاہ مین ہی کشش کہربا کی ہی

غنچے چٹکتے ہین شگفتہ ہین گل تمام
آمد چمن مین کون ہی گلگون قبا کی ہے

چہاتی پہ سانپ لوٹتی رہتے ہین تن بدن
دلمین ہماری یاد جو زلف رسا کی ہے

شنکر تری غزل کو وہ کہتا ہی شاہ حسن
تیری بہی ای شہید طبیعت بلا کی ہے

## شہید۔ جناب محمد عبد الشہید صاحب صدیقی شاگرد جناب حفیظ

ناگن ہی زلف یار یہہ ڈس جائیگی ضرور
بچ جائین اس سی ہم تو عنایت خدا کی ہی

کہنے سی کیون رقیب کے برہم ہوی حضور
اتنا نہ سمجھے بات یہ صرف افترا کی ہے

محفل مین کسطرح سی گذر ہو شہید کا
حالت تو اوسکی ظاہر اک بینوا کی ہی

## شایق۔ جناب غلام شجاع الدین صاحب قادری شاگرد جناب لایق

امید زاہدا تجہے گر اتقا کی ہے
کافی ہم عاصیون کو بہی رحمت خدا کی ہی

بسمل کوئی شہید کوئی نیم جان کوئی
کوچہ تمہارا کیا ہی گلی کربلا کی ہے

اوس بحر حسن کی ہین محبت مین غرق ہم
حاجت سفینہ کی ہی نہ کچہہ ناخدا کی ہی

الفت مین گیسوون کے جو صدہا اسیر ہین
فتنہ گری یہہ سب اوسی کافر ادا کی ہے

دل تشنۂ وصال ہی سیراب کیجئے
فرقت مین جان لب پہ تری مبتلا کی ہے

بت دعوی خدائی جو کرتے ہین برملا
پوشیدہ انمین شان مگر کبریا کی ہے

تصویر میری دیکہہ کے منہ ڈہانپ لیتے ہین
ای معدن حیا کوئی حد بہی حیا کی ہی

فرمان من رآنی سے شایق ہی آشکار
صورت جو ہی خدا کی وہی مصطفیٰ کی ہی

## شکر - جناب سید علامہ سجاد حسین صاحب نبیرۂ حضرت غفرانمآب دہلوی تلمیذ الشیخ

خواہش نہ زر کی ہے نہ ہوس کیمیا کی ہے
ہے مجھکو آرزو تو تری خاکپا کی ہے

امید کس کو تم سے مری جان وفا کی ہے
وہ آپ ہیں کہ آپ میں عادت جفا کی ہے

ہے ناز نازنین تو ادا اک بلا کی ہے
شوخی مزاج یار میں بے انتہا کی ہے

تیرا نصیب سایہ دیوار ہو تو بس
مجھکو ہوس نہ سایہ بال ہما کی ہے

رہبر جناب عشق کو اپنا بنائیں گے
ہمکو نہ جستجو خضر رہنما کی ہے

دم بھر کا میہمان ہوں میری خبر تو لے
ہونٹوں پہ جان ہای تری مبتلا کی ہے

تم زلفیں کھولو ہم کوئی مضمون باندھ لیں
بس اتنی آرزو مری طبع رسا کی ہے

ہر روز ایک تازہ ستم کرتے ہیں مگر
پھر اور آرزو ابھی باقی جفا کی ہے

اے شکر خوف کچھ نہیں روز حساب کا
اہل گنہ کے واسطے رحمت خدا کی ہے

## شفا - جناب حکیم محمد رکن الدین صاحب شاگرد جناب عبہر

آزادگی سے ہمکو محبت بلا کی ہے
کچھ فکر ابتدا کی نہ سوچ انتہا کی ہے

ٹے نام یہاں تو حاتم طائی کا ہو گیا
دنیا میں دھوم آپ کے جود و سخا کی ہے

کوئی مرے جیے کوئی مطلق خبر نہیں
کچھ انتہا بھی آپ کے [illegible] ادا کی ہے

مرنے کا رنج ہے نہ تو جینے کی ہے خوشی
راضی ہیں ہم اسی میں جو مرضی خدا کی ہے

جس جا پہ اوٹھے گرد وہاں آ گیا نظر
دل میں تو آرزو بھری نقش پا کی ہے

اشعار عاشقانہ مری سُنکے وہ حکیم
ہر اک سے پوچھتا ہی غزل کیا شفا کی ہے

## شکور - جناب

شکوہ نہ جور کا نہ شکایت جفا کی ہے
تقصیر پوچھیے تو دل مبتلا کی ہے

شاید کہ حسرتوں کا ہوا دل میں کشت خون
اک دہوم میری سینہ مین آہ و بکا کی ہے

جسپر نگاہ کی وہ جگر تہام کر گرا
تیر نظر ہے یا کوئی برچھی قضا کی ہے

عاشق نواز بھی ہے وہ مغرور ناز بھی
صورت یہہ میری رو برو خوف و رجا کی ہی

ایدل سنبہالون تجکو کہ مین اپنے آپکو
ناز اوسکا ہی غضب کا تو شوخی بلا کی ہے

سنئے جہان جہان ہی تمہاری تذکرہ
یہہ شکل شرم کی ہی یہہ صورت حیا کی ہے

اہل زمین بتاتے ہین چرخ برین جسے
منزل وہ پہلی ہی مری آہ رسا کی ہے

جو تین جدا جدا ہین مری دل پہ دیکھئے
یہہ ناز کی یہہ غمزہ کی ہی یہہ ادا کی ہے

ہوتی ہے بار بار یہہ حیرت مجھے شکور
وہ مہربان ہون تجپہ یہہ قدرت خدا کی ہی

## شایق - جناب غلام حسین خان صاحب

ساقی چلے شراب کہ آمد گہٹا کی ہے
رندان بادہ نوش پہ رحمت خدا کی ہے

مے خانہ سے چلے ہین وہ قدرت خدا کی ہی
انکھوں مین نشہ مین شوخی بلا کی ہے

وہ اور میرے گہر مین چلے آئین لے طلب
دل کی مری کشش ہی کہ قدرت خدا کی ہے

کیون ہاتہہ کہینچ لیتے ہو مٹہی تو کہولئے
چوری چہپی ہوئی نہین زرد حنا کی ہے

ہر ہر قدم پہ اونکی قیامت بہی لوٹ ہی
مستانہ چال چال مین شوخی بلا کی ہے

## صدق - جناب رای تارا چند صاحب شاگرد جناب میر خیر العلی صاحب نصاحی

ساری جہان مین روشنی جنکی ضیا کی ہی
ہر ہر نفس پہ یاد اوسی مہ لقا کی ہے

امید کب فراق مین ہمکو بقا کی ہے
دل مین بہری ہوئی ہوس اپنی فنا کی ہے

شہرت نہ کس طرح کی تمہاری جفا کی ہے
عالم مین جتنی دہوم ہماری وفا کی ہے

چکر ہی مین گذرتی ہے دن رات کیا کہون
گردش مری نصیب مین کیا آسیا کی ہے

آثار مرگ صاف ہین چہرے سے آشکار
فرقت کی شب نمود ہی آمد قضا کی ہے

وہ آپ ہی ستم کئے ہی یہہ بندہ کیولسطے
خصلت جفا کی آپ مین مجہ مین وفا کی ہے

آتا ہے جب مزار نظر میرا دور سے
وہ پوچھتے ہین کو یہہ کس باوفا کی ہے

ہون محو عشق ایسا کہ کچہہ بہی خبر نہین
عاشق ہون کس کا یاد یہہ کس دلربا کی ہے

ہر طرح سے تو بہی اٹہاان ہونگا ناز
ای عندلیب تجہہ مین اگر بو وفا کی ہے

بحر جہان مین کچہہ تو سبب سکا ہو عیان
کشتی ہماری دلکی یہہ کس نا خدا کی ہے

کرتا ہون آہین سرو گلستان مین جا جب
غنچے چٹک کے کہتے ہین آمد صبا کی ہے

بنوا رہے ہین قبر وہ عاشق کی ندنون
بعد از فنا بہی دیکہہ لو صورت بقا کی ہے

مٹی مری مزار کی کہتے ہین سونگہہ کر
مرکر ہوا ہی خاک مگر بو وفا کی ہے

جب سی عدم کو چہوڑ کے آیا ہون ہر مین
ملنے مجہے تلاش اوسی دلربا کی ہے

اے صدق میری شعر مین مرغوب خاص و عام
فیض سخن ہی مجہہ پہ عنایت خدا کی ہے

## صولت - جناب میر مومن علی صاحب طالب علم سٹی ہائی اسکول

اٹکھیلیوں کی چال تری کس بلا کی ہے
پامال اک زمانہ میں خلقت خدا کی ہے

جسکو کمال ہے اوسے ہوگا زوال بھی
نخوت جمال پر تمہیں کیوں انتہا کی ہے

قرباں ہوں میں مگر نہیں پروا ذرا انہیں
غفلت تو دیکھئے کہ انہیں کس بلا کی ہے

سمجھا رہے ہیں دلکو مگر مانتا نہیں
ناحق ہی اسکو یاد کسی بیوفا کی ہے

قسمت کی یاوری تو ذرا دیکھئے مری
وہ مجھ سے ملنے آتی ہیں قدرت خدا کی ہے

اوسنے تو وار کر ہی دیا مجھپہ تیغ کا
کہتا ہی میں رہا کہ دہائی خدا کی ہے

الفت میں تیری بھول کے ہوتا نہ مبتلا
میں جانتا اگر یہی عادت وفا کی ہے

جھگڑے پرانے مٹ گئے وہ صاف ہو گئے
اب دوستی ہماری خلا و ملا کی ہے

سہ سہ کے اون کے جور ستمگر بنا دیا
ڈالی ہوئی یہ چال دل مبتلا کی ہے

دل ہی کہیں حواس کہیں ہوش ہی کہیں
جب سے محبت اک بت نازک ادا کی ہے

آخر کوئی قصور بھی صولت غریب کا
تعذیر دی جو آپنے یہ کس خطا کی ہے

## ضیا - جناب محمد ضیاء الدین صاحب خلف محمد معین الدین صاحب تحصیلدار [illegible] ضلع اطراف بلدہ

آمد چمن میں آج یہ کس دلربا کی ہے
جو چال ہی نرالی ہے باد صبا کی ہے

اللہ رے شباب جوانیکے وہ امنگ
صورت ہے ان بتوں کی کہ قدرت خدا کی ہے

دیکھا جدہر انہوں نے کلیجے ہی چہد گئے
ناوک فگن نگاہیں تو چتون بلا کی ہے

دن ڈہلتے ہوتا جاتا ہے حال زار کا
آمد نہیں ہے شام کی کالی بلا کی ہے

لپٹا جدہر خیال اودہر ہی لگے ہوئے ہے
اوس بت میں ضد ہی نام خدا انتہا کی ہے

سنتے ہیں آج آتا ہے گلرو وہ باغ میں
حالت ہوا اور کچھہ چمن پر فضا کی ہے

ٹہکرا کے میری قبر کو کہتے ہیں ناز سے
ہاں ہاں یہی لحد تو شہید وفا کی ہے

حد بہی کوئی زمانہ میں ہوتی ہے ظلم کی
آخر کچھہ انتہا تری جور و جفا کی ہے

اللہ رے یہہ سحر بیانی تری ضیا
ہر چار سو بلند صدا مرحبا کی ہے

## طرار۔ جناب سید غلام محمد صاحب مقیم قصبہ ٹانڈور شاگرد جناب ناجی

الفت میں فنا ہی جو اک مرتقا کی ہے
ضو راتدن لحد میں مہر ضیا کی ہے

عادت جو چشم یار کو جور و جفا کی ہے
خصلت ازل سے اپنی بہی دلکو وفا کی ہے

آنسو گرائی گور پہ شبنم نے رات بہر
چادر بچہی ہوئی گہر بے بہا کی ہے

جب سے دلا مجہے رخ و گیسو کا ہے خیال
دن ہے ہر اک غضب کا ہر اک شب بلا کی ہے

گہایل ہوں جیسے دست حنائی کا ہمدمو
میری ہر ایک زخم میں خوشبو حنا کی ہے

امید کوئی دم نہیں دنیا میں زیست کی
دہشت ہر اک چراغ کو باد فنا کی ہے

کوچہ میں اوس کے آج رسائی جو ہو گئی
خوبی تمام یہہ مری بخت رسا کی ہے

پہر آج خوب جام و صراحی کو ساقیا
آمد ہماری بزم میں اک پارسا کی ہے

کل اک سوال وصل پہ جہگڑے ہوئے ہزار
ظالم کو میری بات سے ضد انتہا کی ہے

باقی رکہا نشان بہی کسی نے نہ گور کا
تہوڑی سی چال چرخ میں سیر جفا کی ہے

جام اجل کا دور ہے جسکے فراق میں
طرار کب ہوس ہمیں آب بقا کی ہے

## ظہور - جناب

خواہش ہماری خاک کو انکی ہوا کی ہے
کعبہ کی ہے مدینہ کی ہے کربلا کی ہے

ظالم نے چوٹ کھائی ہے کس کے نگاہ کی
حالت بہت بری دل درد آشنا کی ہے

پامال ہو رہے ہیں ہزاروں ہی جان نثار
دنیا میں چال ڈھال تمہاری بلا کی ہے

کیونکر نہ بخشے جائیں گنہ گار حشر میں
امت حبیب پاک رسول خدا کی ہے

کیا فائدہ ظہور حسینوں کو عشق سے
بہتر وہ دل ہے جسمیں محبت خدا کی ہے

## عصر - جناب میر احمد علی صاحب شاگرد حضرت فیض علیہ الرحمہ

ناراستی پہ طبع بہت کج ادا کی ہے
اپنی وہی خوشی ہے جو مرضی خدا کی ہے

دل جو کسیکو دیتے ہیں مر مر کے جیتے ہیں
یہہ بات یاد مجھکو مری بیوفا کی ہے

لاکھوں ہزاروں لوٹتے رہتے ہیں نیم جان
کوچہ حضور کا بھی گلی کربلا کی ہے

وہ باز اپنی ظلم سے آتے نہیں نہ آئیں
عادی طبیعت اپنی بھی جور و جفا کی ہے

جو عیب دوست ہیں وہ ہنر دیکھتے نہیں
تمیز سنئے یہاں کسی بیجا بجا کی ہے

انجان ہمسے ہو گیا وہ جان بوجھ کر
یہہ آشنائی کیا بت ناآشنا کی ہے

رندان بادہ نوش کی قلیا ہوی تمام
آمد جناب بزم میں کس پارسا کی ہے

ہر بونگ کا ہے راج سنے ہے کسیکی کون
بت شاہی کر رہے ہیں خدائی خدا کی ہے

آنکھین حیران ہے مین کہین آنکھہ ہی لڑی
آنکھون مین اون کے جا ہوی کچھہ حیا کی ہے

دل در کسے مبند کہ دل بستہ تو نیست
یہہ بات خوب ذہن نشین بیشوا کی ہے

درویش ہو غنی ترے محتاج ہین تمام
خاطر ہر ایک کو ترے در کے گدا کی ہے

خاک قدم کی آپ سے رکہتے ہین چشم داشت
خواہش جو ہو جو مردم اوسکی توتیا کی ہے

نالے بہی باتین کرنے لگے آسمان سے عصر
تا لامکان پہنچ مری آہ رسا کی ہے

انداز حشر چال مین اوس فتنہ زا کی ہے
زیر زبان زبان ہی طبیعت بلا کی ہے

پیسا زمانہ کو فلک مستدیر نے
آواز گہر گہر آتی اسی آسیا کی ہے

دلمین کدورتون نے بنایا ہی اون کے گہر
مٹی خراب آج کل اہل صفا کی ہے

ہون سلسلہ مین حضرت آدم کی بعد مرگ
سبزی مری مزار کی مردم گیا کی ہے

ہے وصل کا مقام طلب بوسے بیحساب
تکرار بہی یہہ نہین بیع و شرا کی ہے

سمجھون نہ مین تو یہہ ہی مری عقل کا قصور
جو بات ہی مفید مری مدعا کی ہے

کسب کمال کن کہ عزیز جہان شوی
ہر جا ہی آبرو گہر بے بہا کی ہے

تکوین مین حصول ہو کسطرح تمکنت
ابلہ فریب بات زن بیوا کی ہے

خط کے امیدوار ہین ان نو خطون سے ہم
خواہش حضور کاہ کو بہی کہربا کی ہے

چہرہ بحال کیون نہو گلچین باغ کا
آمد بہار مین کسی گلگون قبا کی ہے

قدرت ہین اوس کے بندیکو مطلق نہین محل
خواہش وہ اپنی ہی جو مشیت خدا کی ہے

چپا ہو نہ فقر ہی رندون چلے سنونگے پہر
یہہ جا ہے واعظا نہین چون و چرا کی ہے

اندہے کسطرح آیا جدہر آگیا مزاج
اے عصر آپ کی ہی طبیعت بلا کی ہے

ولہ

صورت بتون مین آئینہ ایما کی ہے
بحث ان مفسرین سے ہمیشہ فنا کی ہے
فرمائیے تو ہے کلمہ اور کلام کیا
مقبول ہو گیا کوئی مردود ہو گیا
کب وہ خدا سے مانگتا ہے جز خدا کبھی
گنجائش خودی بخدائی نمی شود
اس ابتدا کی کس کو ملی ہے کہین خبر
واقف ہو دم قدم ہی کر اپنے تلاش تو
یوسف ملائی رخ سے تری رخ مجال کیا
قدمون سے ہین لگے ہوی کیا خیر و شر سی کام
روشن ہی سب پہ موجب ہستی ہی نیستی
مختاریون نے آپکے مجبور کر دیا

بندہ بتون کا ہون مری صورت خدا کی ہے
ہمکو حصول سیر ورا الورا کی ہے
تکرار کیا مفسر و معنے لا کی ہے
گیا نوک جھوک معنی لفظ انا کی ہے
تعریف یہہ سنو دل بے مدعا کی ہے
زاہد عبث تلاش تجھے اب خدا کی ہے
تفسیر بیحد ا بہت لفظ لا کی ہے
دہوکا ہی یہہ تلاش جو تجکو خدا کی ہے
کچھہ آگے آفتاب کے بہی ضو سہا کی ہے
کعبہ سے ہی غرض نہ محبت گیا کی ہے
آنکھون مین جا ی ہے کہین اس نقش پا کی ہے
کچھہ انتہا ہی آپکے جور و جفا کی ہے

دل کا گداز رکھتا ہی اکسیر کا خواص
خواہش ہمین تو عطر اسی کیمیا کی ہے

عزیز۔ جناب نواب عزیز یار جنگ بہادر ناظم عطیات خلف نواب مشرف جنگ بہادر فیاض

اونکو تلاش ورنہ اک جفا کی ہے
عادت انہین جفا کی مجھے خو وفا کی ہے

مٹی خراب اپنی دل مبتلا کی ہے
اونکی مری مزاج مین ضد انتہا کی ہے

الجھائے دوسرا تو ابھی اسکو پھینک دون
مدت سے آرزو دل بے مدعا کی ہے

اک تیرا دل کہ اوسکو جفا سے ہی روز کام
اک میرا دل کہ تجھسے تمنا وفا کی ہے

شاکی ہے کون ظلم کا فرما ہی تو آپ
کس نے کہا ہے آپکو عادت جفا کی ہے

رتبہ نہیں ہے گور کے ظلمت کو اوس سے کچھہ
تیری سیاہی ہے شب فرقت بلا کی ہے

لیکر ہی چھوڑی دشمن جان نے ہماری جان
ہم کہتے ہی رہے کہ یہہ امانت خدا کی ہے

وعدہ ہے کہ آئینگے یا رب جو شام سے
بے چینی آج دل کو مری انتہا کی ہے

چھوٹے ہی یہہ نہ چھوٹے گی منہ لگ کے حشر تک
ای شیخ دخت رز مین لگاوٹ بلا کی ہے

آتی ہے تو ضرور ہی لاتی ہے بوی یار
فرقت مین ہے تو تجھپہ عنایت صبا کی ہے

لاکھون امیدین اسمین ہین لاکھون ہی حسرتین
وسعت ذرا سی سینہ مین مری انتہا کی ہے

دھڑکا ہی اضطراب دل دردمند کا
پوری مثال طایر قبلہ نما کی ہے

دل کیا چلا کہ صبر و تحمل سبھی چلے
لوٹا بتون نے ہمکو دہائی خدا کی ہے

لو ہم تو دل لگاتے ہی آفت مین آ گئے
حالت کچھہ ابتدا ہی مین یہان انتہا کی ہے

لیجانا دل کا سہل نہ تھا اسطرح مگر
شوخی یہہ سر بسر تری دزد حنا کی ہے

پہونچے فلک کو آہ اور جلا دے عدو کا گھر
ادنی سی بات یہہ مری آہ رسا کی ہے

تعریف کیون کرین گے مخالف مگر عزیز
دل مین سمجھہ رہے ہین طبیعت بلا کی ہے

## تحصیل - جناب حاجی سید محمد صاحب قادری مددگار دفتر ناظم محکمہ علاقہ مجالس

ہستی ہماری نظرون مین کب ما سوا کی ہے
ظاہر اک اک شے سے تجلی خدا کی ہے

سر ہے وہ سر کہ جسمین ہو زلف مصطفےٰ ۔ دل ہے وہ دل کہ جسمین محبت خدا کی ہے
جبتک ہو فنا نہ ملے رتبۂ بقا ۔ سیڑھی یہی مقام ورا الورا کی ہے
دعوی ہے شمس کو جب جنت سواہ ۔ یہہ شان اوسکے کوچہ کی ادنی گدا کی ہے
ہے ابتدا ہی عشق مین الفت بلا ہی جان ۔ آغاز ہی مین فکر مجھے انتہا کی ہے
مردون کو بات مین کرے زندہ تو کیا عجب ۔ قدرت یہہ آپکے لب معجز نما کی ہے
ق
ایک اک امام عصر یہان انکا ہے مقتدی ۔ مولی یہہ خوابگاہ بڑے مقتدا کی ہے
آمین پڑھے فاتحہ خاصان حق نکیون ۔ درگاہ نور دیدۂ خیر الورا کی ہے
یعنے جناب فیض سے فضل شمس دین ۔ نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے
مین جمع سالکان طریق ورد ہدا ۔ محفل یہہ خاص مجمع اہل صفا کی ہے

دشمن قوی ہی ہو تو تجھے ڈر نہین عقیل
تائید تجکو حضرت غوث الورا کی ہے

## عزیز ۔ جناب مرزا عزیز بیگ صاحب سجادہ تکیہ مغل فقیر شاگرد جناب عصر

دل ہی عزیز یاد مین خیر الورا کی ہے ۔ دہشت ذرا نہین ہمین روز جزا کی ہے
ہے داغ دل مین صبح قیامت کی روشنی ۔ قندیل یہہ حضور کے دولت سرا کی ہے
لاکھون ہوی اشارۂ ابرو سے پایمال ۔ شمشیر تیز یا نے جور و جفا کی ہے
گھر بیٹھے کرتے ہین یہہ خدائی کے کاروبار ۔ کیا قدر او منزلت اہل صفا کی ہے
بے اعتبار باغ جہان کے بہار ہے ۔ دیکھا بغور آشنا دنیا ہوا کی ہے
کہنا بلا کا ہے غضب اک بلا ہوا ۔ دیکھا جسے وہ یاد مین قالوا بلا کی ہے

چلتی ہے ذوالفقار زبان اپنی کہین کہین
تائید اے عزیز یہہ شیر خدا کی ہے

## عزیز - جناب مولوی سید عزیز الدین صاحب شاگرد جناب عصر

مدحت زبان پہ آج کسی باصفا کی ہے
جودت انہین کے فیض ہی طبع رسا کی ہے

جاے ادب ہے آؤ سر اعتقاد سے
یہہ بزم خاص قبلہ وہ اہل صفا کی ہے

فیاض عصر و یاس سے روشن ہے نام فیض
رونق انہین سے عرش معلی خدا کی ہے

عاشق ہمیشہ رہتے ہین آفت مین مبتلا
خلقت انہین کے واسطے رنج و بلا کی ہے

سرشار تیرے عشق مین رہتا ہون سیم تن
خواہش نہ سیمیا کی نہ سیم و طلا کی ہے

ہو سر بجیب دیکھہ ذرا فکر و غور سے
صورت یہہ اے بشر تری صورت خدا کی ہے

در سے نہ اپنے دور کبھی کیجئے حضور
اتنی یہہ عرض آپ سے اس بینوا کی ہے

مضمون سب اشارون ہی ہوتا ہی وہان ادا
ہر اک ادا نرالی مری خوش ادا کی ہے

جلوہ ہی مصحف رخ جانان کا ہر طرف
تفسیر اے فقیہ یہی انبیا کی ہے

عجز و نیاز چاہئے انسان کو اے عزیز
کبر و غرور شان او سے کبریا کی ہے

## عزیز - جناب محمد عزیز اللہ صاحب عرف میرزا آغا علی صاحب ولایتی موضع لالہ پور ضلع اناو ملک اودھ

سرگشتگی مین جان ہر اک مبتلا کی ہے
یارب وہ زلف مشک فشان کس بلا کی ہے

یہہ حسن بے مثال تجلی خدا کی ہے
زاہد فریب شکل تری نقش پا کی ہے

گل خار کہا چکا ہے چمن مین ہزار بار — کیا چھیڑ چھاڑ اوس بت گلگون قبا کی ہے
ترا ہے شیخ حلقہ جما کر مراقبہ — یہہ جعل سازی حلقۂ زلف دوتا کی ہے
عیسے نے کسکو زندہ جاوید کر دیا — یہہ تو کرامت اوس لب معجز نما کی ہے
مرجائین گے جو دیکھین گے اونکے جمال کو — موسی کو ٹیک ہے تو بس اپنی عصا کی ہے
پیری نے شعر سے متنفر کیا عزیز — اب فکر ہے تو پرسش روز جزا کی ہے

ولہ

یہہ بارگاہ پیشرو اولیا کی ہے — محبوب خاص حضرت خیر الورا کی ہے
رہتے ہین کس ادب سے ملایک دبے ہوے — اونکو بھی حاجت انکی یہان التجا کی ہے
بیجا ہے مشت خاک در فیض پاک سے — جسکو کچھہ احتیاج دعا یا دوا کی ہے
سمجھے وہ سر فیض جو عارف ہو منتہی — جو بات اونکی ذات مین ہے انتہا کی ہے
درگاہ فیض قبلۂ عشاق کیون نہو — دیوار و در مین شان مقام صفا کی ہے
مس کو طلائی کرتے ہے اس آستان کی گرد — لاریب فیہ اسمین صفت کیمیا کی ہے

جان عزیز حضرت خادم پہ ہے نثار
فیض آشنا ہی معتقد اہل صفا کی ہے

## عزیز جناب شیخ یوسف علی صاحب فریدی المحمودی شاگرد جناب یاس

عزیز

آواز غیب بلبل خلوت سرا کی ہے — مرغوب دل ہوا چمن ماسوا کی ہے
ایسا پیا شراب ہوا ہو گئی خزان — گلشن مین دھوم آمد باد صبا کی ہے
بستر لگا ہے سایۂ دیوار یار مین — کب آرزو فقیر کو ظل ہما کی ہے

جونامہ برگیا سو گیا پھر نہ آسکا
دولت سرائے یار گلی مین گیا کی ہے

تھوڑا سا شربت گل نرگس پلائیے
بیمار چشم یار کو خواہش دوا کی ہے

جاتا نہین ہے یاد خدا مین بتون کا دہیان
کعبہ کے راستے مین تمنا گیا کی ہے

کس سبزخط کے ہجر مین نکلی ہے تن سے روح
خون شہید ناز مین رنگت حنا کی ہے

مظہر یہ سنگ راہ طلب گار ہو اگر
ایدل بتون کی یاد عبادت خدا کی ہے

سوسن کو ہی چمن مین زبان دانیون پہ ناز
انپڑ بہی شعر کہتے ہین قدرت خدا کی ہے

دم عوط مین عزیز ہمارا ہے اندنون
چاہت جو ایک دلبر یوسف لقا کی ہے

## عبد - جناب محمد عبد الرزاق صاحب شاگرد جناب معلی

کب عشق کے مریض کو حاجت دوا کی ہے
دیدار یار مین اوسی صورت شفا کی ہے

چھپتا ہے جسکے رشک سے خورشید ابر مین
کیا مین کہون جو شکل مری دلربا کی ہے

آئے ہین خود بخود مری گھر بے بلائے وہ
تاثیر جذب دل کے یہہ آہ رسائی ہے

موے سفید سے ہے نمودار صبح مرگ
یہہ سمجھیے حضور کہ آمد قضا کی ہے

## عجب - جناب مولوی محمد عبد اللہ صاحب سعری شاگرد حضرت فیض

شامت یہہ کیسی دن وئی زلف رسا کی ہے
الفت مین ایک خلق مقید بلا کی ہے

ہم کہیلتے جناب سے شطرنج عشق کی
پر بیرخی سے آپکی ہر ایک شاہ کی ہے

کیا ڈالے آنکہہ حور پہ جنت مین ساقیا
جس مست نے پری تری شیشہ کی تاکی ہے

جائے قیام غافلو کب ہے مقام دہر
بانگ رحیل سنئے ہر اک سو درا کی ہی

کیا التجا ہی بوسہ پہ بولین گے وہ نعم
دست دعا کی شکل ہی صورتمین لا کی ہی

زر کی طلب مین خاک ہی ہوتی ہین حصول
بیہودہ اک جہان کو ہوس کیمیا کی ہے

گھر آپ کا تو کعبہ ہی پھر کیئے وجہ کیا
حیرت عجب کو قبلہ نمائی کی ہے

## عجیب - جناب میر غضنفر علی صاحب مدرس موضع پداونکرہ تعلقہ وزنا پیٹ ضلع ورنگل

صحت کی آرزو ہی نہ خواہش دوا کی ہے
ہم ہین مریض عشق یہہ رحمت خدا کی ہی

کہتے ہین جسکو شورش محشر جہان مین
آواز یار کی قدم فتنہ زا کی ہے

دیتا ہے جان تڑپ کے یہہ کس بیکسی سے ہاے
مجروح تیغ عشق پہ رحمت خدا کی ہے

مین ہون خموش اور عدو لوٹتے ہین وہان
بلبل سی بوم بڑہ گئی قدرت خدا کی ہی

کس طرح وہان سی لاؤن مین دلکو نکالکر
زنجیر دہری پاؤن مین زلف دوتا کی ہی

جاتا ہی یار غیر کے گہر کی طرف عجیب
تاثیر کچھہ عجب مری آہ رسا کی ہے

## عشق - جناب محمد حبیب اللہ صاحب شاگرد جناب فصیح الملک بہادر داغ دہلوی

ظالم تری نگاہ مین شوخی بلا کی ہے
آفت مین جان شرم و لحاظ و حیا کی ہی

جاندادگان عشق پہ تہمت قضا کی ہے
یہہ چال ہے جان تمہارے ادا کی ہے

اونچا نہین ہی دامن امید اسقدر
کوتاہی اب ہماری ہی دست دعا کی ہی

ہم اپنی نارسائی قسمت کو کیا کرین
نالے کی کچھہ خطا ہی نہ دست دعا کی ہے

دیکھون ملا کے سایہ دیوار سے تری
مجھکو تلاش سایہ بال ہما کی ہے

ہیو جہ دل پہ چشم عنایت نہین کبھی
معلوم ہو گیا تری نیت دغا کی ہے

پیر مغان خوشی کی خبر سازوار ہو
سنتا ہون دخت رز پہ نظر پارسا کی ہے

ظالم نے آج شکوہ بیداد پر کہا
ہم کیا کرین ہماری تو عادت جفا کی ہے

دشمن سے ترک کر کے عداوت نہو لے
اے جور پیشہ تجھکو جو عادت جفا کی ہے

چونکین جو سن کے غلغلہ روز حشر ہم
کیا وہ بھی کچھہ صدا تری آواز پا کی ہے

بیکار کیون تردد کوشش کرے کوئی
ہوتا وہی ہے عشق جو مرضی خدا کی ہے

## غمخوار - جناب محمد غوث خان صاحب نقل نویس عدالت ضلع گلبرگہ -

فکر فنا ہے مجھکو نہ خواہش بقا کی ہے
بندہ ہون کیا رضا مری مرضی خدا کی ہے

احمد احد مین فرق ہے بس ایک حرف کا
پردہ مین میم ہی کے تو صورت خدا کی ہے

یثرب کی خاک سرمہ چشمان حور ہے
یثرب ہی کی زمین پہ جنت خدا کی ہے

نظارہ رسول خدا ہے خدا کی دید
صورت خدا کی ہے جو رسول خدا کی ہے

واعظ زبان پہ یہ سخن یاس کس لئے
بخشش تو عام شافع روز جزا کی ہے

ولہ

اتنک ہمارے دل مین تمنا وفا کی ہے
بتلاؤ انتہا بھی تمہاری جفا کی ہے

پھرتا نہین ہے چرخ پہ بیوجہ آفتاب
اسکو مگر تلاش کسے مہ لقا کی ہے

حورون کی جان جاتی ہی حسن ملیح پر
بہتر پری سے شکل مرِ دلربا کی ہے

وہ میری جان لیکے سدہارین گے اپنے گہر
انداز ہے غضب کا تو شوخی بلا کی ہے

غمخوار ایک وضع پہ رنگ جہان نہین
مٹی خراب اس فلک کج ادا کی ہے

## فقر - جناب محبوب علیشاہ صاحب شاگرد جناب عصر

امید آپ سے ہمین مہر و وفا کی ہے
نے ہجر کا گلہ نہ شکایت جفا کی ہے

دیوانگان عشق سے ملتا ہے سلسلہ
پہانسی گلے مین جب سے کہ زلف رسا کی ہے

سب راہ پر ہین دیکہئے انصاف سے جو فقر
جو راہ شاہ کی ہے وہی رہ گدا کی ہے

## فخر - جناب

مٹی خراب ان دنون دیکہو نسا کی ہے
پردہ دری کی دہوم جو ہر سو بلا کی ہے

سرپوش دیگ پر ہے تو محفوظ ہے وہ دیگ
ورنہ غذا کلاب کی اور اشقیا کی ہے

محفوظ جو خزانہ ہے سرقہ کا کیا ہی خوف
عصمت جناب پردہ نا کتخدا کی ہے

اے فخر جب حیا نہین جو چاہین سو کرین
تاکید ہر حدیث مین شرم و حیا کی ہے

## قایق - جناب سید محمد عثمان صاحب قادری خلف جناب خلق

امید کب کسیکو تون سے وفا کی ہے — عادت ازل ہی سے انہین جور و جفا کی ہے

آئے جو بے بلائے مرے گھر حضور آپ — تاثیر دیکھئے مری آہ رسا کی ہے

آئینہ دل بنا کہ ہے آئین صوفیان — پھر دیکھ اوس مین شکل عیان دلربا کی ہے

مرنے پہ کس کے روئین ہمین کسکی زیست پر — ہر ایک کو لگی ہوئی حضرت فنا کی ہے

آؤ ہمارے خانۂ دل ہی مین بیٹھ جاؤ — دل مین تمہارے آرزو کر انزوا کی ہے

ق

آرسے ملے ہی کرتے ہے میری بات پر — یہہ تو نہ سمجھے آرزو کس مدعا کی ہے

پوچھے نہ آدہی بات ہی تم نے جناب من — صورت تو دیکھو مجھ سے کیا مبتلا کی ہے

فایق اکا ورنعت مین فرماتے غزل
الفت جو دل مین شافع روز جزا کی ہے

معنی یہی سمجھہ ہی اہل صفا کی ہے — جو شکل مصطفی ہے وہ صورت خدا کی ہے

جنکے سبب سے ہوئی لقائے خدا نصیب — تصویر مرے سامنے اوس دلربا کی ہے

شاہان دہر سر پہ بٹھا لیتے ہین اوسے — توقیر کسقدر ترے در کے گدا کی ہے

کیا کوئی کاروان مدینہ کو ہے روان — آواز میرے کان مین آتی درا کی ہے

عاصی کا حال آپ پہ روشن ہے سب حضور — حاجت جناب پاک مین کیا التجا کی ہے

فایق کو اپنے دامن رحمت مین لو چھپا
دہشت بہت غریب کو روز جزا کی ہے

## فاخر - جناب سید علیصاحب -

ہستی مین اونکو فکر ہمیشہ وفا کی ہے — جنکے دلونمین یاد ازل سے خدا کی ہے

مرد فقیر ہوں مرا تکیہ خدا پہ ہے
خواہش کسے امیر کی نے بادشا کی ہے

مطلب صحیح سے نہیں رکھتا ہوں آجکل
بیمار عشق ہوں نہیں حاجت دوا کی ہے

گمراہ کیا کرے مجھے شیطان لعنتی
تسبیح میرے ہات میں یاد خدا کی ہے

منعم کے دل میں مال کی اتنی ہوس نہیں
فاخر کے دل میں جتنی کہ دہشت خدا کی ہے

## قاضی - جناب محمد احمد علی صاحب یمنی شاگرد حضرت فیض رح

عقدہ کشا گرہ تری زلف دوتا کی ہے
خورشید پاک شب رخ پرضیا کی ہے

قامت میں استقامت ارض و سما کی ہے
مانگ اوس کی یہہ نظیر خط استوا کی ہے

مہ بستان اساس دل بے ریا کی ہے
میں بت پرست ہوں یہہ ہدایت خدا کی ہے

میری نظر میں صورت پیر مغان نہیں
تصویر سیکڑوں میں کسی پارسا کی ہے

کی ہے چڑہائی زنگیوں نے ملک چین پر
الجھن جبین پہ گیسوی رونق فزا کی ہے

کچھ کھینچ سے شئے تو ہوا علم جب ہمیں
شوخی دلیل اوترے نقش پا کی ہے

ہے آسمانیونکو گمان آسمان کا
منت ہماری خاک پہ کیا کیا ہوا کی ہے

کاٹی گلو اونکے ہاتہہ لگایا تو بس ٹھے
امید کچہہ کشایش بند قبا کی ہے

بہتی بھون پہ اونکے نئے اور کیا کہوں
بستہ یہہ گلی کوئی دار الشفا کی ہے

کل گفتگو جو بام پہ کی ہم سے یار نے
مضمون میں آسمان تو بندش ہوا کی ہے

میں کیطرف سے ڈہیل ہی اون کیطرف سے دیر
وہ تیغ یہہ گلا ہی یہہ مہلت قضا کی ہے

ہم مانگنے سے ہاتہہ اٹھائے تو کیا ہوا
خود مدعا میں آئینہ صورت دعا کی ہے

قاضی یہہ رنگ اور ہی اپنا ہے رنگ اور
اب کچہہ تلاش اور ہی فکر رسا کی ہے

ہم کچہہ نہین تہے یہہ تو جہر ابتدا کی ہے
سب کچہہ ہین آجکل یہہ روش انتہا کی ہے

یاد اوس خودی مین ایک بت خودنما کی ہے
ایسی دلیل کوئی ثبوت خدا کی ہے

یہ ہتے ہین بس یہین کہین عاشق ورہی پڑی
جو بارگاہ خاص رسول ورا کی ہے

ہم اپنے آشنا نہے حیف کی ہے جا
اک عمر سے تلاش کسی آشنا کی ہے

دم کی سنبہال سب سے ہی مشکل خدا گواہ
کشتی روان اسی سے فنا و بقا کی ہے

وہ جانے جو کہ اونکی محبت مین ہین فنا
جو کی ولا مین بیٹہی ہوی صرف لا کی ہے

ق

ہادی ہین پیشوا ہین ولی ہین غیور ہین
بافیض ہی ہین شان یہہ سب کبریا کی ہے

روز وصال ہے شب ماہ دو ہفتہ واہ
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

ہین مصطفی کی آل خدا جانتا ہے بس
سجدہ نہین تو جا ہی یہہ صل علی کی ہے

قاضی شراب اور یہہ مستی یہہ بیخودی
خانہ خراب یوں ہی یہہ دار القضا کی ہے

## قول - جناب سید علیصاحب -

آمد چمن مین یہہ کسی گلگون قبا کی ہے
حالت عجیب بلبل نغمہ سرا کی ہے

پیش نظر ریاض مدینہ ہے رات دن
الفت ہمارے دل مین رسول خدا کی ہے

کیونکر نہون شراب پرستون کے جہگڑے
آئی بہار باغ مین آمد گہٹا کی ہے

عقدہ کشائی کیون نہو ہر حال مین مری
تائید مجہکو حضرت مشکل کشا کی ہے

کہائی ہے جب سے فرقت جانان کے دل پہ چوٹ | اب قول جان پر مرے آفت بلا کی ہے

## قانون جناب مرزا فتح اللہ بیگ صاحب

جب سے نگاہ لطف و کرم دلربا کی ہے | راحت مجھے بہت سے خوشی انتہا کی ہے

سچ ہے جان یار پاس مری قدر و منزلت | اکسیر سے زیادہ تری خاک پا کی ہے

آئندہ کیا ہو دیکھیے اب تو بفضلہ | صحبت ہماری اونکی خلا و ملا کی ہے

وعدہ تھا ہم سے رہ گئے جا کر عدو کے گھر | کیا ہے بری تمہاری یہہ خصلت دغا کی ہے

کیا جانے پیر چرخ شعار ستمگری
قانون ستمگری یہہ کسی بیوفا کی ہے

## قیس - جناب خواجہ محمد بدیع اللہ صاحب صمیعہ دار دفتر تنقیح نواب اسمٰعیل جاہ مرحوم

شوخی سے زلف سی اوس فتنہ زا کی ہے | جوبن ابھار پردہ کہ قدرت خدا کی ہے

ایدل ہین اونکے وعدے کو کس طرح مان لون | تیور یہہ کہہ رہے ہین کہ نیت دغا کی ہے

عرش برین کو فوق کہان اسکے سامنے | اک بیت کو ٹھہری تری دولت سرا کی ہے

آنا ہوا تھین ورنہ ہے اب کام ہے تمام | حالت خراب ہجر سے اس مبتلا کی ہے

بنت العنب سے شیخ کی جب سے نکاح مین | تسبیح تدن و قار بنا کی ہے

کس منہ سے مین بتونکو خدا کہتا ایخدا | دل مین تو لو لگی ہوی قالو بلا کی ہے

سنکر غزل کو قیس کے کہنے لگا وہ شوخ
شاگرد عصر کا ہے طبیعت بلا کی ہے

## قائم جناب خواجہ محمد قائم الدین صاحب منشی دفتر سیاہہ ڈیوڑھی دیوانخانہ [illegible] شاگرد عصر

خواہش نہ زر کی ہے نہ ہوس کیمیا کی ہے
گر ہے ہوس تو دوست نا آشنا کی ہے

اپنے میں آپ کیوں نہ رہیں خود کو دیکھتے
وسعت یہاں سے لیتی ہی عرض سما کی ہے

ناکس پہ تربیت نہ شود اے حکیم کس
امید ہو وفا سے ہوا کب جفا کی ہے

کلیاں چٹک رہی ہیں بلک گل ہے باغ باغ
آمد چمن میں شاہد گلگوں قبا کی ہے

جام جہاں نما کیوں دل کو نہ تو نے سمجھا
صورت اسی آئینہ میں کسی مہ لقا کی ہے

جمعیت دل اپنی پریشان ہی کیا کوئی
یہ فعل سازی آپ کے زلف رسا کی ہے

تم نے قیام کہی ہے دراز کیا غزل
شاعروں میں آج صدا مرحبا کی ہے

کاتب - جناب سید ابراہیم حسینی صاحب مدرس اول اسکول تعلقہ [illegible] ضلع [illegible]

تحریر میں ہو شوخی یار کے انداز کی ہے
شوخی بھری یہ چال غضب کی بلا کی ہے

دولت کی ہے تلاش نہ سیم و طلا کی ہے
خواہش جناب فیض کے بس خاک پا کی ہے

ہو رنگ یاس شکل مری بددعا کی ہے
تاثیر منعکس یہ ہماری دعا کی ہے

دنیا میں امتیاز ہے مرقد کی کیا خبر
یہ نعش بادشاہ کی ہے یا گدا کی ہے

ہر دم ہے روئے یار کی جانب نگہ مری
مرد صحبت طاہر قبلہ نما کی ہے

دیتا ہے رزق غیب سے مقدور کو خدا
قدرت کفیل روزی بے دست و پا کی ہے

ہوتی ہیں بت پرستوں کی بھی حاجتیں روا
شاید کہ رسم و راہ بتوں سے خدا کی ہے

دو پھول کہہ کے دست حنائی کے قبر پر
قاتل جو تجھکو فکر مری خون بہا کی ہے

بوسہ لیا قصور ہوا کیجئے معاف
یا دیجئے سزا جو ہماری خطا کی ہے

مانا یہہ مین نے غیر کے تم گہر نہین گئے
شوخی بتاو کس کے یہہ ہر نقش پا کی ہے

مانی مصوری تو ابہی شاعرون سے سیکہہ
تصویر تجہسے بن نہین سکتی ادا کی ہے

ولہ

الفت خدا کی دوستی خیر الورا کی ہے
سیدہی سڑک یہی تو یہی راہ خدا کی ہے

تکرار سود مند نہ بیجا بجا کی ہے
سچہہ لو جیتے تو بحث یہہ دو گز کے جا کی ہے

امداد دست عشق مین مجکو ہے آہ کی
ہمت اگر حکیم کو دست عصا کی ہے

دیر و حرم سے مجکو غرض ہے تری تلاش
الفت کسیکو بت کی کسیکو خدا کی ہے

ہم بہی کرینگے صبر و تحمل کا مشق روز
عادت اگر جناب کو جور و جفا کی ہے

جاتے تہے گہر کو غیر کے پوچہا تو یون کہا
یہہ راہ آپ ہی کے تو دولت سرا کی ہے

افتادگی ہے عین سرفرازی کی دلیل
کلغی سر نیاز پہ بال ہما کی ہے

دنیا کے مال و دولت و زر پر نکر غرور
یہہ شہر ہے فنا کا وہ بستی بقا کی ہے

رتبہ طلب سے بہی ہے بڑہ کر فقیر کا
تاثیر کچہہ دوا سے زیادہ دعا کی ہے

اہل دول سے کہدو کہ دیوان حشر مین
توقیر بادشاہ سے بڑہکر گدا کی ہے

دشمن کا اعتبار نہ دنیا مین دوست کا
نیت جو راہزن کی وہی رہنما کی ہے

کاتب ہے مجکو کنج شہیدان کا احتمال
قاتل کی ہو گلی کہ زمین کربلا کی ہے

## کامل - جناب سید نواب علیصاحب لکہنو سے

منظور دیدِ چشم کو اوس پارسا کی ہے
جس تک پہنچ نظر کی نہ پیک صبا کی ہے

انجم ہین یہہ کہ عرش ہین روشن چراغ ہین
قدرت خدا کی ارض پہ رونق سما کی ہے

ہے محو کوئی وجد مین اور کوئی حال مین
ہر اک کو لو لگی ہوی دل سے خدا کی ہے

جان دیکے بہی وہان تو پہنچنا محال ہے
منزل کڑی یہہ صاحب صدق و صفا کی ہے

ہے جنکی بود ہون گے وہ نابود بہی ضرور
اے ہمدمو یہہ صاف خبر مبتدا کی ہے

ہے سر پہ مجہہ فقیر کے بہی سایۂ خدا
کلغی جو فرق شاہ پہ بال ہما کی ہے

شاہ و گدا ہین گے نہ تاج و گلیم و تخت
جو شے ہے بے ثبات وہ دار فنا کی ہے

قدمون پہ سر جہکاتے ہین شاہان ذی حشم
توقیر و منزلت یہہ جہان مین گدا کی ہے

کشتہ ازل سے ہمتو کسی سیم بر کے ہین
حرص طلا ہمین نہ ہوس کیمیا کی ہے

اے جانجان جہان مین وہ تو آفتاب ہے
ساری ضیا قمر مین تری نقش پا کی ہے

وہ لاعلاج یہہ مرض عشق ہے مرا
حاجت طبیب کی نہ ضرورت دوا کی ہے

روشن ہون گاہ شمع صفت مین کبہی گل
صورت مری فنا کی وہ ہی یہہ بقا کی ہے

## ولہ

الفت ہماری دلمین اوسی بیوفا کی ہے
جو جس ستم شعار مین جور و جفا کی ہے

شہرت وہ چار سو تری بانکی ادا کی ہے
مشتاق لاکہہ جان سے خلقت خدا کی ہے

لچکا ہے ہین شان نزاکت کلائیان
ہاتون پاون کی بار یہہ رنگت حنا کی ہے

عشاق الجہہ کے دام مین ہوتے نہین رہا
دل بستگی یہہ زلف مین تیری بلا کی ہے

چلتے ہین وہ روش پہ جو انکہیلیونکی چال
رفتار یہہ چمن مین بہلا کب صبا کی ہے

گیسو نہین ہین عارض جانان کے متصل
سرحد ملی ہوی یہہ حلب سے خطا کی ہے

دہوکا ہے صاف خون شہیدان ناز کا
سرخی یہہ انگی ہاتون پہ رنگت حنا کی ہے

جب انتظار عشق مین آفت تھی افراق
صورت وہ ابتدا کی یہہ مشکل انتہا کی ہے

موتی ہین قطرۂ عرق روی یار اگر
بو باس اسمین کس لئے پہر موتیا کی ہے

کہتا ہی مل کے ہاتون مین قاتل عزالہو
بو اس مین ہی وفا کی تو رنگت حنا کی ہے

کہلنے سے اوس کے ہوتا ہون مین بہی شگفتہ دل
دلچسپ وہ گرہ تری بند قبا کی ہے

لاتا ہی جاکے عرش سے مضمون عرش کے
کامل وہ منزلت مری ذہن رسا کی ہی

## کلامی جناب محمد شاہ زمان صاحب. مددگار فارسی مڈل اسکول ملجاپور ضلع بلدک

آمد مقام حشر مین اب مصطفے کی ہے
نکلے ہر اک کے منہ سے صدا مرحبا کی ہی

تیرا مریض عشق عجب کشمکش مین ہے
جان ہی نہین نکلتی نہ صورت شفا کی ہے

آئینہ سے مثال ہین کیا تیرے رخ کو دون
انسان کا وہ کام یہہ صنعت خدا کی ہے

سینہ پہ بعد مرگ یہی کا نور اس سے لئے
عاشق کے دلمین عشق کی گرمی بلا کی ہی

رندو نمین ہم نے دیکہے بہت ہوتے پارسا
پتہر مین لعل ہوتے ہین قدرت خدا کی ہی

فانی ہی سب جہان کی مخلوق جون حباب
باقی جو ذات ہے وہ فقط کبریا کی ہے

تیور بتاتے ہین مجہے سرخی کا یہہ سبب
خونمین بہری ہین ہات یہہ رنگت حنا کی ہی

کیونکر مری غزل کا نہ رتبہ بلند ہو
جب فیض و افتخار سے نسبت دلا کی ہی

مضمون فلک کے لایا کلامی اتار تو
شہرت ترے کلام کی فکر رسا کی ہے

## کیفیہ جناب میر عبداللطیف صاحب آغائی داروغہ اسٹورنگی خانہ سرکار عالی

قاتل کی چال ڈھال قیامت بلا کی ہی
بیمار غم کو جز ہوس بوسہ ہاے لب
ہوتے ہین مردہ دم تقریر زندہ دل
کوئی تڑپ رہا ہے کوئی نیم جان ہے

مقتل مین عاشقون کے صدا واہ واکی ہی
خواہش دوا کی ہی نہ تمنا دعا کی ہے
تاثیر انکی یہہ لب معجز نما کی ہے
کوچے مین اوسکی دہوم صحرا کربلا کی ہے

شکوہ جفای یار کا بیجا ہے ای کسیف
وہ کیا کرین گے خو انہین جور و جفا کی ہی

## کیفی - جناب ابو رضا سید رضی الدین احمد رضوی

صورت مریض عشق سی بگڑی شفا کی ہی
حورون سے ہو بہشت مین کسطرح دل لگی
ہنسنے کی جا ہی اوسکے دانتون کے سامنے
میرا وفور درد ہوا ہے علاج درد
فرقت سی دم لبون پہ ہی تیرے مریض کا

اب کونسی دوا دل درد آشنا کی ہے
خوگر طبیعت دل عاشق ادا کی ہے
کیا اصل آب تاب دُرِ بے بہا کی ہے
خواہش طبیب کی نہ تمنا دوا کی ہے
نا آشنا تجہے ہی خبر آشنا کی ہے

کیفی ہون اور رات مین ہی ساغر شراب
جسمین شراب مضطہ ما سوا کی ہے

## کرم - جناب مرزا رسول بیگ صاحب اہلکار دفتر خزانہ آصف جناب صاحب کلکٹر عاشنا گر جناب

کچہہ ایسی یاد دل مین بت بیوفا کی ہے
یہہ حوصلہ صبا کا چلے شوخیون سی یون

بہولا ہوا ہون کعبہ کو خواہش گیا کی ہے
یہہ چال سب سکہای ہوی دلربا کی ہے

کسطرح اونسے وصل کا اقرار لیجیے
پہلے ہی کم سخن تھی حیا پھر بلا کی ہے

خاموشی لب پہ ہی آنکھین فقط ہین وا
تصویر حسن کے آنکھون مین اوس فتنہ زا کی ہے

بیجرم ماری جاتی ہین عشاق سیکڑون
کوچہ بہی اوس صنم کا زمین کربلا کی ہے

برباد خاک ہے مری مرنیکے بعد بہی
کچھہ انتہا بہی آپکے جور و جفا کی ہے

روز ازل سے ہم ہین غلام اونکا اسے کرم
دنیا کنیز جس شہ ہر دوسرا کی ہے

## گہر - جناب مرزا گوہر بیگ صاحب شاگرد جناب ضیا

امید دید خلق کو اوس مہ لقا کی ہے
حسن اوس حسین کا ہی کہ قدرت خدا کی ہی

کیون جہوٹا وعدہ وصل کا کرتے ہو بار بار
جہوٹی قسم یہ آپ کے لعنت خدا کی ہی

آئے کبہی وہ شوخ کبہی وصل ہو نصیب
ہر وقت آرزو یہہ دل مبتلا کی ہے

آنکھون مین آنکھین ڈال کے وہ دیکھتے ہین کب
ہے پہلی رات شرم انہین انتہا کی ہے

اک وار ہی مین سیکڑون ہوجاتے ہین تمام
ایسی صفائی آپکے تیغ ادا کی ہے

کیا دور ہی جو مشکلین ہو جائین تیری حل
امداد ای گہر تجہے مشکل کشا کی ہے

## معلی - جناب محمد مظفر الدین صاحب

زلفون مین اژدہا ہے بہی شوخی بلا کی ہی
صورت اگرچہ حضرت موسی عصا کی ہے

بچتے رہو رقیب کے سرگوشیون سے تم
عادت اوسے قدیم سی یہہ افترا کی ہے

نظروں سے دیکھتے ہیں زر و خاک ایکسان
بوٹی ہمارے پاس عجب کیمیا کی ہے

بیوقت ہو اگر سر تسلیم خم تو کیا
کہنے کو ہم بھی کہتے ہیں حالت رضا کی ہے

قل یا عباد قلقل مینا کی ہے صدا
مٹی سبھوے میں کسی پارسا کی ہے

جس جای آسمان سے برستی ہی بیکسی
مرقد تمہاری کشتہ ناز و ادا کی ہے

پابند دام زلف ہیں روز الست سے
تسبیح رات دن ہمیں قالو بلا کی ہے

ہوتے ہیں نام لیتے ہی اپنی خودی سے محو
تاثیر کچھ عجیب ہی ذکر خدا کی ہے

بہر ثواب ہو غزل نعتیہ رقم
مجلس یہہ فیض بخش کسی ہما کی ہے

ولہ

طاقت نہ اس زبان میں حمد و ثنا کی ہے
قدرت نہ ذکر نعت رسول خدا کی ہے

دیوار جو محیط یہہ ارض و سما کی ہے
کوٹھی مری حضور کے دولت سرا کی ہے

رہتے ہیں زیر سایہ دیوار مصطفے
خواہش نہ ہمکو سایہ بال ہما کی ہے

کیوں طور پر ہیں موسی عمران فقط ہی غش
یثرب کے ہر جبل میں تجلی خدا کی ہے

دوڑے ہوے مدینہ کو جائیں مریض جرم
تولید اس میں عین خاک شفا کی ہے

رہتا ہی رہنے والونکو فردوس کا مزا
تاثیر یہہ مدینہ کے آب و ہوا کی ہے

جرم گنہ کی رحمت عالم سے شرم ہے
حالت ہماری دل میں جو خوف و رجا کی ہے

اڑکر چلا ہی کس کا مدینہ کو خط شوق
جان حزیں ردیف جو پیک صبا کی ہے

جس سرزمین کا عرش معلی کو رشک ہے
یہہ شان بارگاہ رسول خدا کی ہے

مجاہد - جناب محمد مجاہد الدین خلف جناب معلی

شوخی فقط نہ چشم بت فتنہ زا کی ہے
غمزہ غضب خدا کا ہے چتون بلا کی ہے

الفت جو دل مین میرے بت بیوفا کی ہے
پروا ستم کی مجکو نہ جور و جفا کی ہے

اوس بت کے بیوفائی کا کس سے گلا کرون
غفلت ہماری سب یہہ دل باوفا کی ہے

جور و جفا پہ کیون نہ رضامند ہم رہین
بونام کو تو تمین نہ مہر و وفا کی ہے

کہتے ہین نالۂ دل مضطر کو سنکے وہ
آواز آرہی یہہ کسی مبتلا کی ہے

کیون بحر غم مین غرق مجاز نہ ہم رہین
ہم کو تلاش اک بت ناآشنا کی ہے

## مزاج - جناب حکیم محمد مظفر الدینخان صاحب شاگرد حضرت فیض

مفقود جسکے دل سے ہوس ماسوا کی ہے
حاصل اوسکو سیر در انوار کی ہے

ظاہر جو شان وحدت کثرت نما کی ہے
عالم یہ جلوہ گہ کسی خلوت سرا کی ہے

موت اپنی کیون کرشمے دکہائے نہ خلق کو
تعلیم یافتہ تری ناز و ادا کی ہے

آنکھون پہ رکہئے دست حنائی نہ شرم سے
سازش عیان نگاہ سے زرد حنا کی ہے

تیرا وہ حسن ہے کہ زلیخا سے یکطرف
یوسف ہی دیکہکر کہے قدرت خدا کی ہے

اس چار دن کی زیست پہ نازان نہو کہ تن
بنیاد خاک و آتش و آب و ہوا کی ہے

لخت جگر مین تاب ہی یاقوت سرخ کی
اشک روان مین آب در بے بہا کی ہے

خود بین و خود نما نہو مطلب سے کامیاب
باہر تو آ خودی سے طلب گر خدا کی ہے

کہتا ہے آب و تاب وہ اشکونکی دیکہہ کر
ہے آنکہہ یا یہہ کان در بے بہا کی ہے

سبزہ جو پشت لب پہ تمہارے ہے کاہی وہ
بہتی کہون تو کاہی یہہ آب بقا کی ہے

معنی عشق ہجر ہے معنی موت وصل
وہ مبتدا ہے اور یہہ خبر مبتدا کی ہے

منہ پر ہی کہدین صاف تری خوبرو بت کو
یہہ شان مثل آئینہ اہل صفا کی ہے

کہتا ہے کوئی اوسکا دہن ہی کوئی نہین
کسکی زبان پکڑی خلقت خدا کی ہے

آواز آسمان سے آتی ہی لسے مزاج
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

## ممتاز جناب قاضی محمد ممتاز حسین صاحب از بریلی بہیت -

ہات آئین اونکے پاؤن یہ قیمت حنا کی ہی
پتی ہون یا ہوس یہہ قدرت خدا کی ہی

تو بے حجاب ہو تو کہلین عقدہ ہای دل
دل کی گرہ گرہ تری بند قبا کی ہے

اترین فلک سے لاکہون بلائین زمین پر
سیڑہی لگی ہوی تری زلف دوتا کی ہے

نکلی نہین ہی باہر بہی خم کے پیٹ سے
میخانہ مین وہ دختر رزین مسنے تا کی ہے

اوسکے ثبوت کی تو روایت بہی ہی ضعیف
یہہ کون کہہ سکے کمر اوس دلربا کی ہے

بے اصل کفر کفر نہین نقل کفر کفر
جنت بہی نقل اک تری دولت سرا کی ہے

ہاتون سے دے لئے ہو کلیجہ نکال کر
اور پہر یہہ کہہ رہی ہو کہ سرخی حنا کی ہے

وہ کچہہ تو دین جواب کہین کچہہ تو ہان نہین
مٹی عبث خراب مری التجا کی ہے

چہپ کر شکار کہیلتے ہو اوسکے آڑ مین
ٹٹی غضب حضور کے شرم و حیا کی ہے

وہ میری دل مین آنکہہ کے رستے سی آگئی
کہڑکی یہی نقیب کے محنت سرا کی ہے

زلف سیہ کا دل کے خزانہ پہ دانت ہے
سب مال چاٹ لیگی یہہ ناگن بلا کی ہے

پٹی سے اپنی باندہ لو مجہہ زخم خوردہ کو
اسمین نہ کوئی خرچ نہ محنت دوا کی ہے

ہر موے تن زبان ہو پھر بھی بیان نہو — بنی کہانی زلف کی جور و جفا کی ہے

لاکھون ہوے ہین اوز دمین بیخطا شہید — صحرا ہی دل نہین ہی زمین کربلا کی ہے

تالی بجا کے تم نے بلایا رقیب کو — میرے لئیے تو بس یہی دستک قضا کی ہے

ولہ

کاکل کسی نے کھولی ہی یہ تیزی ہوا کی ہے — اڑ اڑ کے کاٹتی ہی یہ ناگن بلا کی ہے

گیسوی یار نے تو کسیکو ڈسا نہین — رسی کا سانپ ہوگیا قدرت خدا کی ہے

مشاطہ سی نہ جائیگا حسن اوسکا بہاگ کر — رسی اوسیکے ہات مین زلف رسا کی ہے

مین نے چڑہا دیا ہی اوسے آسمان پر — جنت اتاری نقل اوسی دولت سرا کی ہے

پھولے نہین سماتی ہی پابوس یار سے — بالیدگی چمن مین یہہ برگ حنا کی ہے

وہ کیسے جا کے کہل گئے آغوش غیر مین — ہم اونکو جانتے تہی کہ گہری حیا کی ہے

دل دیکے مین نے گانٹہ کا پورا تو کر دیا — خالی گرہ کہان تری زلف دوتا کی ہے

سچ تو یہی کہ اونکو مری کچھ خبر نہین — جہوٹی خبر اڑائی یہہ باد صبا کی ہے

بلبل تک اڑ کے جا نہین سکتا ہی برگ گل — ایسی ہوا بندی ہوی باد صبا کی ہے

دو پہانسیان گلی مین مری بڑہ کے ڈالدین — رسی دراز یار کے زلف رسا کی ہے

شب ہوگئی تمام تصور مین زلف کے — کاٹی اسی نے رات یہ ناگن بلا کی ہے

ایسی جمی ہی در پہ تری چشم انتظار — گویا یہہ کھڑکی اک تری دولت سرا کی ہے

اوس نے پناہ دے یہہ ڈبو دیکی آبرو — کشتی یہہ نوح کی نہین کشتی گدا کی ہے

تھہرکے بت کلام کرین ہی عجیب بات — مٹی کے پتلے چپ ہین یہہ قدرت خدا کی ہے

رہ رہ کے لیتے ہو دل عاشق مین چٹکیان — نازک زیادہ دل سے نزاکت حنا کی ہے

## ولہ

جراح دم نہ گھونٹ کہ گرمی بلا کی ہے
سینا نہ زخم سینہ یہہ گھڑی ہوا کی ہے

دل ٹوٹ جای آہ نہ نکلے زبان سے
یہہ وہ شکست ہی جو مخالف صدا کی ہے

جانیکو ہے لباس بدل کر تمام خلق
شاید عدم بہی کوئی جگہہ اک فضا کی ہے

پہلو سے دل کو چھین لیا دل سے جان کو
قدرت یہہ ہی تیوری کی یہہ قدرت خدا کی ہے

ہاتون سی تیری آرزون کا ہوا ہی خون
ڈوبی ہوی انہین مین تمنا حنا کی ہے

کیا اصل ہے جو اصل سے کرتے مقابلہ
جنت غلط اسی نقل اسی دولت سرا کی ہے

اوسکی تو جو گرہ ہی وہ ہو دلنشین خلق
تعقید اچھی مصرعہ زلف دوتا کی ہے

ملنے مین شرم ہے تو رہے دلسے دل ملا
جس طرح رسم واہ نظر سے حیا کی ہے

کچھ دل ہی خوش نہین فقط آنے سی آپکے
تحت سرا کی شکل ہی دولت سرا کی ہے

لگتی ہی چوٹ چرخ ستمگر کو دیکھ کر
آہ رسا رفیق نگاہ رسا کی ہے

فرط ہجوم سے ہے قدم چومنا محال
ٹٹ لگی ہوی ترے در پہ خدا کی ہے

پہچان ہی گئے ہین وہ آواز سی مجھے
م
اور پوچھتے بہی ہین یہ صدا کس گدا کی ہے

پیری مین آکے ضعف نے نیچا دکھا دیا
منت مری نگاہ پہ پشت دوتا کی ہے

یہہ قدرت سخن یہہ چہتر برس کی عمر
قدرت نہین بشر کی یہہ قدرت خدا کی ہے

ممتاز بینوا ہے گدا ہی فقیر ہے
اور پھر نذر شاہ صدا اک گدا کی ہے

## معروف - جناب شاہ معروف الحسینی شاگرد جناب عصر مشایخ تکمیل

ایک اک ادا مین انکے ادا انتہا کی ہے — شوخی مزاج مین ہے طبیعت بلا کی ہے
حسن جمال مین نہین انکا کوئی نظیر — صورت کو دیکھتا ہون تو قدرت خدا کی ہے
اک حجاز عشق ہے ہر رنج سے بری — دلچسپ ہے یہہ جای نہایت فضا کی ہے
غنچے چٹک رہے ہیں غزل خوان ہین عندلیب — آمد چمن مین آج نسیم و صبا کی ہے
عشاق نامراد ہر اک دور مین رہے — طرز و روش عجب فلک کج ادا کی ہے
ضبط نفس سے بڑہنے لگا سوز داغ دل — کلگیر میرے ہاتہ مین آہ رسا کی ہے
دیکہین تو آج ہو گی ملاقات کسطرح — بدلی ہوئی نگاہ مرے آشنا کی ہے

معروف ان بتون کی پرستش کہان تلک
عاشق وہی ہے جسکو محبت خدا کی ہے

اے دل عجیب شان مرے کبریا کی ہے — شکل محمدی مین شباہت خدا کی ہے
نور محمدی سے ہے ایجاد کائنات — مشہور یہہ حدیث نبی الورا کی ہے
اللہ کو پسند ہے توصیف آپ کی — قرآن مین ہر جگہ یہ ثنا مصطفے کی ہے
ہردم حضور قلب سے یاد خدا رہے — خالق کو ناپسند عبادت ریا کی ہے
مشہور جو مدینہ مین ہے باب جبرئیل — کہڑکی مری حضور کے دولت سرا کی ہے
افضل ہزار مرتبہ عرش مجید سے — جای مزار پاک شہ انبیا کی ہے
پائین گے سب نجات شفاعت سے آپ کے — خاطر خدا کو شافع روز جزا کی ہے
کافی ہے ہمکو سایہ دیوار مصطفے — خواہش نہ سلطنت کی نہ ظل ہما کی ہے

حاصل ہو ہمکو فیض حضوری مصطفے
معروف آرزو یہی شاہ و گدا کی ہے

## میکش - جناب راے سورج بہان صاحب تہانوی شاگرد جنا علوی

ساقی پلا شراب کہ آمد گھٹا کی ہے
مستان بادہ نوش پہ رحمت خدا کی ہے

جب سے ہوا ہون خاک رہ کوی مہوشان
اکسیر کی ہوس ہے نہ کچھ کیمیا کی ہے

تو دل مین ہو تو کیون نہ مجھے تن کی قدر ہو
یہہ بھی فضیلت اک ترے دولت سرا کی ہے

اسکی خبر نہین کہ ہے کعبہ مین کیا نہان
صورت تو ہو بہو ترے دولت سرا کی ہے

ہوتا نہ خون عاشق جانباز یون حلال
ظاہر ہے اسمین ساری لگاوٹ حنا کی ہے

پہر چار دن کے بعد وجود و عدم ہے ایک
یہہ سب ثبات دہر نمایش فنا کی ہے

بے صیقل خلوص نہو کوئی صاف دل
ایک ایک آئینہ کو ضرورت جلا کی ہے

محتاج دید آپ کا عالم سے ہے غنی
سیرت ہے بادشاہ کی صورت گدا کی ہے

پہرتی ہے میکدہ سے نکل کر جو چار سو
کیا دختِ رز کو تاک کسی پارسا کی ہے

خاک مزار جاے نہ کیون کوے یار تک
بعد فنا بھی مجھ پہ عنایت صبا کی ہے

وہ فاتحہ کو آئے تو بولے مزار پر
بو باس اسکے خاک مین اب تک وفا کی ہے

اک ہم بھی ہین کہ انکی جفا بھی پسند ہے
اک وہ بھی ہین کہ جنکو تمنا وفا کی ہے

رکھا ہے کیا حباب مین دریا سے پوچھ لو
خالی ابھر رہا ہے بناوٹ ہوا کی ہے

کرتے ہین وہ مریض محبت کا کیون علاج
بیمار کون ہے کسے حاجت دوا کی ہے

میکش کسے ہون حواس بجا کہیے کسطرح
جام شراب عشق مین مستی بلا کی ہے

## منصف - جناب میر منور علی صاحب جاگیردار موصولہ از بلدہ اورنگ آباد

تاثیر خوب ہی مری آہ رسا کی ہے
وہ بے بلائے آگئی ہین قدرت خدا کی ہے

فصل بہار آئی ہی آمد گھٹا کی ہے
رندو تمہارے حال پہ رحمت خدا کی ہے

عالم مین دہوم جو مری مہر و وفا کی ہے
شہرت جہان بہر مین تمہاری جفا کی ہے

لے شوق سے تو جاتا ہی تو کوے یار مین
پر خوب جان لے کہ یہہ منزل قضا کی ہے

اتنا ہی ظلم چاہنے والون پہ واہ وا
جو تمپہ جان دیتا ہی وہ تمسے ثنا کی ہے

حسن شباب اوس بت یکتاے دہر کا
جو دیکہتا ہی کہتا ہی قدرت خدا کی ہے

رندون نے رکہدیا ہی اگر رہن کیا ہوا
کیا خانقاہ شیخ تمہارے چچا کی ہے

## مرزا - جناب مرزا عبد الرحمن بیگ صاحب طالب علم مدرسۃ العلوم

ہر دم چلون ہی مشق یہہ تیغ جفا کی ہے
کچہہ فکر بہی ہی تو تمہین روز جزا کی ہے

للہ میری قبر پہ دو پہول ڈال دو
یہہ آرزو تمہارے قتیل جفا کی ہے

ہستی مین چارہ گر یہ مری زخم دل ہنوز
ٹانکون کی شکل خندۂ دندان نما کی ہے

تر دامنی سے اپنی رہون خشک لب تو کیا
دل مین تو بادشاہی شکل گدا کی ہے

بیوجہ ہای دل نہین مرزا زبان پر
تمکو ضرور چاہ کسی دلربا کی ہے

## مجید - جناب محمد عبد المجید صاحب شاگرد جناب یاس

پروا ہمین نہین کسی شاہ و گدا کی ہے
ہان ہی تو بس غلامی پیمبر خدا کی ہے

اکسیر کی ہوس ہے نہ خواہش طلا کی ہے
دلکو تلاش خاک در مصطفےٰ کی ہے

قصر جنان سے کام نہ غلمان و حور سے
اپنے لئے بہشت گلی دلربا کی ہے

محشر کی دار و گیر سے کیا خوف ہو اوسے
امت مین جو جناب رسول خدا کی ہے

بیمار ہی گناہ کہان پڑھ ذرا درود
تاثیر اسے مجید یہی اس دعا کی ہے

## مخفوظہ - جناب ابو المکارم حافظ شیخ محی الدین احمد صاحب منصبدار دفتر صیغۂ امجا بیر کا لیے رعا شاگرد جناب داغ

وہ شکل دلفریب مرے دلربا کی ہے
وارفتہ جسپہ ساری خدائی خدا کی ہے

پہر وہی تاک جہانک دل مبتلا کی ہے
پروردگار پہر وہی آفت بلا کی ہے

کیونکر نبہیگی آپ سے انصاف کیجئے
عادت جفا کی آپ کو مجکو وفا کی ہے

جور فلک بہی سہتے ہین خاطر سے اوسکی ہم
اسکے جفا مین طرز کچہہ اوسکے ادا کی ہے

بیشک حسین تم ہو مگر اس سے فائدہ
عادت تو دلربا تمہین جور و جفا کی ہے

مین بیوفا ہون عہد شکن ہون بجا درست
جی ہان اسد آپ سے مہر و وفا کی ہے

شیشہ مین آج چہپکے جو بیٹہی ہی دخت رز
عصمت مآب کیا یہہ کیسی پارسا کی ہے

منظور رب ہے اور نہ مقبول کبریا
تقدیر ہائے کیسی مری التجا کی ہے

دل میرے اختیار کا تہا وہ تو دے دیا
دون جان کسطرح یہہ امانت خدا کی ہے

اب تک تو ہم نے ضبط کیا اب کہا ینگے
ای چرخ دیکہہ جوٹ یہہ دہ رسا کی ہے

واعظ یہہ بت خدا نہین یہہ مانتے ہین ہم
لیکن کچہہ ایک شان تو بیشک خدا کی ہے

دیکہونگا آنکہہ اٹہا کے نہ حورونکو خلد مین
صورت مری نظر مین کسی مہ لقا کی ہے

زاہد تو بہول جائیگا حوران خلد کو
مین وہ ہون جسکے عشق پہ تم کو بہی ناز تہا

کچہہ ایسی پیاری شکل مری دلربا کی ہے
اب مجکو جانتے نہین قدرت خدا کی ہے

محفوظ طول دیتا ہے اپنی غزل کو کیون
ہم جانتے ہین تیری طبیعت بلا کی ہے

## مہر۔ جناب محمد وزیر الدین صاحب جمعدار

ناحق تلاش تجکو مسیحا دوا کی ہے
تو کیا کریگا چوٹ ہی دل پر بلا کی ہے

اے سوز عشق جینے سے دل تنگ ہو گیا
گرمی غضب کی دل مین طپش انتہا کی ہے

زاہد سے یہہ بہانہ کرینگی مریض سے
شیشہ نہین شراب کا بوتل دوا کی ہے

رستہ ہمارے گہر کا بتایا رقیب کو
ہان یہہ بہی ایک چال تری نقش پا کی ہے

یہہ شوخیان برق مین ہوتین خدا گواہ
تائید کچہہ تری نگہ فتنہ زا کی ہے

شکوہ وہان قضا کو ہی قاتل کی تیغ کا
یہان قتل گاہ عام مین شہرت قضا کی ہے

ششدر رہوی ہی عقل کہ جائے کوئی کدہر
میخانہ ہی بتون کا تو مسجد خدا کی ہے

کیون لیکے دل خراب کرو اس سی فایدہ
چہینو نہ اے بتو یہہ امانت خدا کی ہے

اے مہر اپنے بخت کو قالو مین لاؤ تم
حاجت اگر تمہین کسی حاجت روا کی ہے

## معزز۔ جناب غلام محی الدین صاحب

تشویش ساری خلق کو روز جزا کی ہے
یارب مجہے تو فکر مری مدعا کی ہے

جاتی نہین تمہاری طبیعت سے چہیڑ چہاڑ — اللہ کی پناہ شرارت بلا کی ہے

سینہ بہار مشرق خورشید بن گیا — تصویر جیسے دلمین کسی مہ لقا کی ہے

جو لوگ اپنی جان فدا تم پہ کرتے ہین — ہر لحظہ اون کے حال پہ رحمت خدا کی ہے

ہم شیفتہ دل سے معزز رفیقے ہین — شہرت تمام خلق مین جسکے ادا کی ہے

## ثرا - جناب دولہو بیگم صاحب حرم جمعیت نظام محبوب

ناوک ہر اک ادا صنم خوش ادا کی ہے — صید افگنی مین دہوم مری دلربا کی ہے

موسی نہین ہون مین جو کرون دیکھنے پہ ضد — تصویر میرے دلمین مری دلربا کی ہے

سن سن کے ساکنان فلک تہرتہرا دیے — تاثیر اب بہی یہہ مری آہ رسا کی ہے

مہندی لگا کے خون ہزارون کو کردے — ادنی یہہ شوخی اوس صنم بیوفا کی ہے

جسکو کہ میرے نام سے بہی اجتناب تہا — وہ بت ہو مہربان یہہ قدرت خدا کی ہے

آنکہون مین کوئی یار کا نقشہ ہی پہر رہا — دل مین ہوس بہری ہوئی دل التفا کی ہے

بیمار بن کے پہر بلا ہی لیا ہمین — مرزا بس آپکی بہی طبیعت بلا کی ہے

## مظہر - جناب نواب محمد مظہر الاسلام خان بہادر شاگرد جناب امیر مینائی لکہنوی

آمادہ فوج قتل پہ ناز و ادا کی ہے — مقتل ہے آج گرم بن آئی قضا کی ہے

امید اونسے کیا دل نادان وفا کی ہے — بچپن سی خو پڑی جنہین جور و جفا کی ہے

زہرا دل بہی لوٹ رہا ہے سر فلک
بزم طرب آلہی یہہ کس دلربا کی ہے

ملتی ہے سکو بارگہ فیض سے مراد
کر التجا جگہ یہہ قبول دعا کی ہے

بجلی کا کام کر گئی یہہ جسطرف پڑی
شوخی تری نگاہ مین ظالم بلا کی ہے

یہہ کون لے رہا ہے کلیجے مین چٹکیان
بیچینی آج دلکو مرے انتہا کی ہے

جب دیسے دل ملیگا تو کہل جاینگے ولب
رخ پر نقاب ونکے ابہی تو حیا کی ہے

چکہین تمہارے سیب ذقن کے غریب رقیب
گالی یہ گالی کہا و نمین قدرت خدا کی ہے

آباد ملک شاہ دکن تا ابد رہے
ہر دم دعا فدا سے بہی مجہ گدا کی ہے

ہمت نہ ہار تنگ ہے دنیا اگر تو ہو
مظہر وسیع رحمت حق انتہا کی ہے

## مفتون - جناب سید غلام نبی صاحب شاگرد جناب عصر

تصویر مری آنکہون مین اوس دلربا کی ہے
اکسیر جسکے پاؤنکی مٹی طلا کی ہے

مین وہ مریض عشق ہون کیا کر سکے طبیب
تشخیص فائدہ نہین دیتی دوا کی ہے

دل میرا مجکو دیکہہ کے زلفون مین چہپ گیا
تاثیر اونکے زلف مین رہن ربا کی ہے

ساقی وہ مے پلا نہ اٹہون سطح خاک سے
کچہہ مجہ مین ہوش کہئے باقی انا کی ہے

مفتون نچہوڑ ہات سے دامان فیض کو
تجکو پناہ حشر مین خیر الورا کی ہے

## مرکز - جناب خدا نما شاہ صاحب

وحدت عدم ہی صورت آدم بقا کی ہی
اللہ نام لینا ہی حالت فنا کی ہے

شرم اونکو غیر کی ہمین دیدار کی طلب
افسانہ راز ہو یہہ تمنا حیا کی ہے

بتلا دیا خدا کا پتا میری ذات مین
گر بات پوچھو راست مری پیشوا کی ہے

پایا مزا حقیقی کا عشق مجاز مین
یک اتحاد دونو مین باہم رضا کی ہے

وہ ذات جیسی آگی تھی ویسی ہی اب بھی ہے
صورت ازل سی ایک مری مصطفی کی ہے

## نام - جناب خواجہ محمد شفیع اللہ صاحب شاگرد جناب عصر

تقریر کام کی ہے تو دہان انتہا کی ہے
تکرار ساری جھوٹی یہہ ما و شما کی ہے

آغاز پر نظر ہے نہ انجام کا خیال
غفلت ہماری دیکھیے کس انتہا کی ہے

لیکر ہمارے دلکو وہ کہتے مین غیر سے
یہہ شے ہماری پاس قدیم آشنا کی ہے

ماہ چہاردہ جسے کہتے ہی خلق سب
قندیل یار کے در دولت سرا کی ہے

بھولے ہی سوی میکدہ آتے نہین کبھی
اے نام صحبت آپکو کس پارسا کی ہے

## جناب مولوی نظام الدین صاحب شاگرد جناب عصر

خالی دل اپنا فکر سے ما و شما کی ہے
لطف آپکا ہی اور عنایت خدا کی ہے

حرص و ہوا دکھا رہی تیلیون کا ناچ
برباد عمر سیر مین اندر سبھا کی ہے

بگڑے ہوے ہین رند سے آشنام آجکل
مٹی خراب میکدہ مین پارسا کی ہے

وحشت نے کر دیا ہے گریبان تار تار
دامن کشو خبر تمہین جیب و قبا کی ہے

جنکو تمیز ناطق و مطلق نہیں ذرا
ہمسے وہ بچتے ہین یہہ قدرت خدا کی ہے

## نعمت - جناب

شمس الضحی کی ہی ورنہ بدر الدجی کی ہی
جو روشنی جمال رخ مصطفی کی ہے

یوسف فدا ہو کیون نہ زلیخا کی طرح سے
صورت عجیب جس مین خیر الوریٰ کی ہے

اے غیرت مسیح ذرا آکے دیکھہ لے
حالت تباہ اب یہہ ترے مبتلا کی ہے

منعم حقیر دیکھہ نہ ان اہل فقر کو
باطن مین ہین یہہ شاہ یہ صورت گدا کی ہے

حاصل نشان سجدہ سی کیا سود زاہدا
جبتک نہو خلوص عبادت ریا کی ہے

عاشق کا جذب ہو دل معشوق مین ضرور
کہینچے جو کاہ تو کشش کہربا کی ہے

پی کر مے طہور جو نعمت مین مست ہون
بخشش یہ میرے ساقی قبلہ نما کی ہے

## نہان - جناب

مرزا سے بیرخی جو یہہ قمر الشما کی ہے
تاثیر اسے دوا یہہ مری بددعا کی ہے

ہم عورتون پہ دیتے ہین کیون جان مرد وے
جب جانتے ہین وہ انہین عادت جفا کی ہی

ہوتی ہی مارون مین نہ کبہی انکے نام پر
جو مرد وا مجھے یہ کہے تو بلا کی ہے

روٹھے وہ مجھہ سے اور مین انکو منا کی لاؤن
دیکھو بہن یہہ شان مرے کبریا کی ہے

پیتیل کا تار تک بہی نہ جنکے گلے مین تہا
سونے مین وہ لدے ہین یہہ [illegible] ہے

درگذری مردونکی مینا اس حیا و پیار سے | اب یار کی ہوس نہ مجھی آشنا کی ہے

لہنا خصم سے ہی مجھین سنہ بہائی سے | بس آس سے ہوا مجھی اپنے خدا کی ہے

بن چلکے پیچھی لگ گئے بدنام ہوگئے | اے بیبا جان تجھ مین یہہ کیا لت بلا کی ہے

نوج آئین میری گہروہ رہین لیس بیکی پاس | حاجت لیس آجکل انہین جس بیسوا کی ہے

ق

کرتے نہین ہو نام ہی اپنا عیان نہان | گو ریختی مین مشق مجھے انتہا کی ہے

ملتا ہو جنکو حضرت کامل سے پوچھ لین | یہہ عرض شائقین سے مجھ عاصیا کی ہے

## وزیر۔ عالیجناب نواب میر وزیر علیخان بہادر آصف یاور الملک بہادر

آئینہ شکل شان نبی مصطفی کی ہے | صورت مین صاف دیکھیے معنی خدا کی ہے

لایا ہے پل مین جذبۂ دل کھینچ کر مجھے | تاثیر کس کے عشق مین یہہ کہربا کی ہے

شکل فقیر ہون پہ تونگر کا ہی چلن | دل بادشاہ ہی مری صورت گدا کی ہے

آغاز ہی مین سوجھے ہے انجام کی مجھی | ہر ابتدا مین بات مری انتہا کی ہے

آنکھو خدا ز دیکھے ہے اگر آنکھ مرد ہو | کعبہ کی ہی جو شان وہ مطلق گیا کی ہے

عقدہ کشائی دو نو جہان کی ہی او نپہ فرض | حسنین کی جو شان ہی مشکل کشا کی ہے

جام الست کا جسے کہ ہی سرور | مجھ رند بادہ نوش مین مستی بلا کی ہے

فانی بخود ہوی تو خودی کا کہان پتا | خود رفتگون کی بات نہ سمجھو خطا کی ہے

تشبیہ مین دکہاتا ہون تنزیہ کی صفت | صورت یہہ شکل معنی حق مصطفی کی ہے

سر کو جہکا کے چومون شہ غوث کی قدم | خواہش وزیر یہہ ابتدا سے مدعا کی ہے

## وقت - جناب عبد العلی صاحب خلف جناب عصر

ان لبنے شملے والوں سے الفت بلا کی ہے
دل ہیر لمار رما رہیں زلف رسا کی ہے

رحمت محیط آپ کی ہے کلیات پر
کچھ اصل ہی حضور ہماری خطا کی ہے

دکھلاتی آتی ہے قدر انداز یان سکے
آئے تو کچھ قضا نہیں پوچھو قضا کی ہے

لکھوائیگا ہمسے سراپا حضور آپ
شاعر ہیں ہم جناب طبیعت بلا کی ہے

بچہ کھیلو پارسائی پہ دہیا کبھی نہ آئے
شیخی یہہ شیخ آپ کی ساری ریا کی ہے

ہر رات پڑہتے رہتے ہیں میخانہ میں نماز
صحبت جو اندنوں ہمیں اک پارسا کی ہے

ای وقت چلئے پھر قدمبوسی حضور
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

## واصل - جناب محمد احمد اللہ صاحب اہلکار محکمہ اول تعلقداری ضلع اطراف بلدہ

دنکو ادا کی مشق ہے شب کو حیا کی ہے
آخر کوئی گھڑی بہی مری مدعا کی ہے

گل ہیں نہ کچھہ ایسے ہو قدرت خدا کی ہے
دیتی ہے بو کلی جو تمہاری قبا کی سے

پہوٹے ہماری آنکھہ جو دیکھا ہو کبھو کی ہر
ہان شکل تو نظر میں دل مبتلا کی ہے

رک جائے لب تک کے بہانا وصال کا
جب جانوں میں کہ تمکو حیا انتہا کی ہے

وہ اور اون سے وصل کا طالب نہ ہو کوئی
کیا نیت ایسی بہی کسی مرد خدا کی ہے

قربان اس سمجھہ کے سمجھتے ہیں نقش پا
ہنسی سی قبر یہہ دل بے مدعا کی ہے

کیوں رو رہے ہیں خاک میں خود تو ملا چکے
اچھی فسوں گری مرے اہل عزا کی ہے

خاک مزار شیخ سے بنتا ہی میکدہ
مٹی خراب آج کسی پارسا کی ہے

جہک جہک کے زلف دیکہہ رہی ہی زمین کیسمت
کیا جستجو اسی ہی تری خاک پا کی ہے

میری غم فراق سے واقف نہین نہو
تمکو خبر تو پرسش وزجرا کی ہے

کیا اونکی نوم من دل مضطر سے واسطہ
کب احتیاج کعبہ مین قبلہ نما کی ہے

ہل ہل کے کچہہ اشارون سے کہتا ہی وصل مین
کیسی شرارت آپکے بند قبا کی ہے

کیا بے دہن سی داد دل خون شدہ ملے
روز ازل سی لال زبان خود حنا کی ہے

اس شوق دید پر نگہ شوق جہک گئی
میری ادب مین طرز تمہاری حیا کی ہے

واصل ہماری آنکہہ کا تارا کبہی یہہ تہا
ابتک نظر مین شکل دل مبتلا کی ہے

## واقف - جناب محمد فیض اللہ صاحب شاگرد جناب شوق

امید کب حسینون سے ہمکو وفا کی ہے
طفلی سی انکی چال ہی جور و جفا کی ہے

پامال کر کے کشتونکو مقتل مین کہتے ہین
خون شہید کیا یہہ رنگت حنا کی ہے

آکر مری جنازہ پہ رو رو کے کہتے ہین
ہم بیوفا تہے آپ کی صورت وفا کی ہے

رکہنا ذرا سنبہل کے قدم راہ عشق مین
کوئی نشان نہین ہی یہہ منزل قضا کی ہی

ہر سو کہلے ہین پہول عنادل کا شور ہے
آمد چمن مین آج کسی دلربا کی ہے

کس بے ادب نے سینہ سی لپٹا لیا ہے آج
الجہی ہی زلف اور ہی حالت قبا کی ہے

کچہہ پوچہئے نہ حال مری جسم زار کا
حالت خراب ہا ہی دل مبتلا کی ہے

واقف جمال یار کی تعریف کیا کرے
طاقت زبان مین کب ہی وصف و ثنا کی ہی

## واعظ - جناب مولوی سید علی حسن صاحب رحمانی مدرس مدرسہ فارسی ضلع بجنور

جو خود فنا ہی کیا اوسی حاجت فنا کی ہی
باقی خدا ہی بس یہی صورت بقا کی ہے

تیرا اسیر زلف بھری بوی گل کا دم
باندہی ہوی ہوا یہہ نسیم و صبا کی ہے

خندان وہ گل ہی اپنی کف پا کو دیکھکر
تقدیر کیا عروج پہ رنگ حنا کی ہے

جاتی نہین یہہ شرم کہ دیکہا ہی اوس نے خود
اللہ سے امید تو عفو خطا کی ہے

تجکو پکارنا نہین آتا ہے کیا کہین
تاثیر تو حدیث سے ثابت دعا کی ہے

واعظ خدا کیواسطے اٹھہ صبح ہو گئی
غفلت بلا کی نیند تری انتہا کی ہے

## وفا - جناب انباجی راو صاحب شاگرد جناب قیام

ہے یہہ مقام ادب کا عجب جانفزا کی ہے
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہی

ناصح نہ پوچھہ مجہسے عذاب و ثواب کی
ہوتے گناہ کاروان پہ رحمت خدا کی ہی

خانہ خراب کیون نہ پہرین اب وہ دربدر
زنجیر جنکے پاؤن مین حرص و ہوا کی ہی

بیٹھے ہین بوریہ پہ اگر شیخ جی تو کیا
اونکے دماغ مین تو بسی بوریا کی ہے

آتے ہین فاتحہ کو تو کہتے ہین غیر سے
یہہ قبر میری کشتۂ ناز و ادا کی ہے

دل دیکے سات چہوڑون یہہ ممکن نہین کبہی
یارو مری خمیر مین مٹی وفا کی ہے

3305 7

## واثق - جناب محمد نظام الدین صاحب قادری شاگرد جناب لائق

خورشید مین دمک وہی شمس الضحی کی ہے
اور ماہ مین چمک وہی بدر الدجی کی ہے

کیا خوف ہے سوال نکرین سے مجھے
تصویر مرے دلمین رسول خدا کی ہے

یارب مجھے بھی جام شہادت نصیب کر
حسرت دل حزین کو شہ کربلا کی ہے

ہے دھوم دھام ہر رگ و پے مین صلوۃ کی
آمد جو قصر دلمین شہ انبیا کی ہے

واثق مدینہ چلئے بس اب ہند چھوڑئے
دیکھین مزار پاک جہان مصطفے کی ہے

## ولی - جناب محمد ولی الدین صاحب النعام دار تعلقہ اندور شاگرد جناب حفیظ

ہر طرز پرستم ہے تو شوخی بلا کی ہے
ہر اک ادا عجیب مرے دلربا کی ہے

سنکر فسانہ کہتے ہین وہ ہجر و وصل کا
یہہ ابتدا کی بات ہے وہ انتہا کی ہے

باز آئین سگے وہ اپنی خصایل سے کسطرح
عادت جنہین پڑی ہوی جور و جفا کی ہے

کہئے تو کسطرح سے ہو دونوں مین میل جول
کرتے ہین وہ جفا مجھے عادت وفا کی ہے

کہنے سے واعظون کے وہ پھرتا ہے کب ولی
تصویر جسکے دلمین بت کج ادا کی ہے

## وزیر - جناب محمد وزیر صاحب مالک اخبار جنرل و گوہر آصفی کلکتہ

گردن جھکی ہوی جو ترے مبتلا کی ہے
تعظیم فرض آمد تیغ قضا کی ہے

قیمت بڑھی ہوی تری زلف دوتا کی ہے
اندھیر ہے کہ دل کو محبت بلا کی ہے

اہل کمال کرتے ہین مدحت سرائیان
شہرت بہت نظام دکن کی عطا کی ہے

دل رہن رکھہ کے بوسہ پہ مانگا تو یون کہا
پونچے ہین اشک شور مری اوس نے ہاتہہ سے
حسرت سی سر پٹکتی ہی مجہ ناتوان کی خاک
میری طرح پڑی جو کسی سے معاملہ
سایہ پڑا ہی کیا تری زلف سیاہ کا
ہم جسکو چاہین غیر سے اوس سے تکو انس ہے
پروانہ بن کے سوزش دل پر سیگی آہ
آج آبروی چرخ کا اللہ نگاہبان
دامن سی گرد اوڑ کے نہ لپٹی یہہ خوف ہے

نادار تم ہو کونسی صورت ادا کی ہے
کیون آج پہیکی پہیکی سی رنگت حنا کی ہے
بدلی ہوی نگاہ جو باد صبا کی ہے
بت ہی پکار اوٹہین دہائی خدا کی ہے
دل مین ہوی جو درد کی شدت بلا کی ہے
برگشتہ مین نصیب یہہ قدرت خدا کی ہے
اسمین چمک جو آتش رنگ حنا کی ہے
بگڑی ہوی فراق مین عادت بکا کی ہے
تہا جس کا ذرہ یہہ خاک دسی ہا وفا کی ہے

رسوای خلق عشق بتان مین ہوا وزیر
دل کو نہین قرار دہائی خدا کی ہے

خو یار کو جفا کی ہے مجکو وفا کی ہے
اے یار کوئی حد بہی تمہارے جفا کی ہی
کشتہ ہوا ہون دست حنای یار کا
مرتا ہون اور آنے سی پرہیز ہے تمہین
داغ جگر مین مشک کی تاثیر ہو گئی
لیتے ہی بوسہ روح روان تمہین آ گئی
دیکہا تہا اک جہلک تری الغیرت قمر
وہ خاک مین ملا گئی ہی ہم تک نہ آئین گے

انکو گلا ہے مجہسے نہ بندہ ہی شاکی ہی
ظلم و ستم کا آپکے اک خلق شاکی ہی
تار کفن مین بو مری عطر حنا کی ہے
امید تم سی خاک مجہے بہر شفا کی ہے
نکہت جو اسمین یار کے زلف دوتا کی ہی
تاثیر یہہ ترے لب معجز نما کی ہے
ابتک وہی نگاہ مین شوخی ادا کی ہے
ہان ہی اگر امید تو باد صبا کی ہے

کچھہ شرم کچھہ حجاب تو کچھہ ناز کچھہ حیا
ایک اک ادا غضب صنم دل ربا کی ہی

کچھہ بہی خبر ہے تمکو کہ در پر کوئی فقیر
دہونی لگائے بیٹھا وہ آہ رسا کی ہے

دیکھو جناب فیض کا کسدرجہ فیض ہے
تاثیر یہان کی خاک مین آب بقا کی ہے

کانون تک اونکے اسکا پہنچنا محال ہی
ہمت ہی پست نالۂ دل کے صدا کی ہی

دل دیتے ہی فراق کا صدمہ ہوا نصیب
یہان ابتدی عشق مین فکر انتہا کی ہی

مضمون زلف سُن کے وہ کہنے لگے وزیر
واللہ آپ کی بہی طبیعت بلا کی ہے

## ہرمز۔ جناب شیخ محمد بن عبداللہ با ہرمز۔

گو اسپہ تمنے لاکہہ طرح سے جفا کی ہی
قسمت کا ہی تو ہی یہ تمہارا نہ شا کی ہے

ایدل تو اوسکے ہان ہان یہ ہرگز نہ بہول جا
امید بیوفا سے بہلا کب وفا کی ہے

کہتے ہین لاش پر مری رو رو کی اسطرح [illegible]
[illegible]نے ہماری عشق مین اجان فدا کی ہے

ممکن نہین ہی چاند مقابل مین ہو سکے
شفاف شکل ایسی مری مہ لقا کی ہے

شاید غزل پڑہی گئی ہرمز تری کہین
خلقت مین دہوم اس لئے صد مرحبا کی ہی

## ہنر۔ جناب محمود مکی میان صاحب خلف جناب بادشاہ میان صاحب قدس سرہ

کیا شکل اور شان مری دلربا کی ہے
کہا کر قسم کہونگا یہہ صورت خدا کی ہے

مخمل کے فرش سے ہی ہمین بوریا پسند
دل مین محبت اپنی کسی بے ریا کی ہے

شغل اپنا بت پرستی ہی اور بے کشی مدام
چلنے لگے ہیں حکم یہ سرکار عشق کے

صورت جو غور کیجے بڑی پارسائی ہی
مٹی خراب زاہدون کے اتقا کی ہے

قرآن سے کم سمجھتے نہین اسکو ہم ہنر
جو بات ہی خدا کی وہی مصطفے کی ہے

ہادی - جناب محمد ہادی حسین بیگ صاحب شاگرد جناب آمزاج

سیر وہ طبع عشق سے جب پیشوا کی ہی
کیا احتیاج خضر کے اور رہنما کی ہے

جیسے تلاش یار تری خاک پا کی سے
اکسیر کی ہوس نہ مجھے کیمیا کی ہے

مرقد پہ آکے پھول جو تم نے چڑھا دئے
تربت بنی عروس شہید وفا کی ہے

جوبن کے مین نثار ذرا دیکھئے ادھر
جان کشمکش مین آپ کے بند قبا کی ہی

باقی نشان قبر بھی رکھا نہ نام کو
کچھ حد بھی فتنہ گر تری جور و جفا کی ہی

داغ جگر بنے ہین مرے رشک مہر و ماہ
جب سے دکھین چاہ کسی مہ لقا کی ہے

آئے وہ دو نو ہاتون سے تھامی ہوی جگر
تاثیر میرے نالہ و آہ و بکا کی ہے

کھا پی کے خوش ہین لخت جگر اور خون دل
کیا احتیاج ہجر مین اب غذا کی ہے

ہادی وہ رشک حور یہ کہتا ہے ناز سے
تم مجھ پہ جان دیتے ہو قدرت خدا کی ہی

ہنر - جناب محمد خان صاحب -

شاہ حسن کے بھیس ہین صورت گدا کی ہی
برتر عجیب شان مری پیشوا کی ہے

کمل جیسے اوڑھا یا اسکو بنا دیا
ادنی سی اک صفت یہ مری رہنما کی ہی

ہمراہ لیکے پھرتا ہون مین اپنی بیاض ت — تصویر اک بغل مین مرے آشنا کی ہے
حیرت زدہ ہو آئینہ دیکھے اگر وہ حسن — صورت مین وہ صفائی مری مہ لقا کی ہے

کشتہ شہر مین جیسے بت سیمتن کا ہون
تاثیر مری خاک مین اب کیمیا کی ہے

## ہمدل - جناب محمد عبد القادر خانصاحب بھوپالی مقیم بلدہ اورنگ آباد

سرخی کبھی رہی کسی رنگ حنا کی ہے — انگلی ہماری ہات مین دست قضا کی ہے
خواہش ہی مال کی نہ ہوس کیمیا کی ہے — حسرت بتون کے خاک کف نقش پا کی ہے
بیوجہ ماہرو یہ نہین نیلگون ہوا — ٹکر فلک کو لگ گئی آہ رسا کی ہے
تیوری ہی سیدھی بات بھی ہے فراق مین — ترچھی نظر جو ہم سے کسی کج ادا کی ہے
چھپ چھپ کے ہمسے جاتی ہو تم بزم غیر مین — شوخی پکار اٹھتی مگر نقش پا کی ہے
جراح زخم دل کو نہ للہ کر رفو — قصر بدن مین کھڑکی بھی اک ہوا کی ہے
عطر گلاب رخ کا پسینہ ہی یار کے — خوشبو سیاہ زلف مین مشک خطا کی ہے
آتا ہے آج پھر عیادت مسیح وقت — اب کیا مریض غم کو ضرورت دوا کی ہے

## یوسف - جناب محمد یوسف علی خانصاحب شاگرد جناب عصم

عالم مین دھوم حسن رخ مہ لقا کی ہے — جوبن بہار پر ہے کہ قدرت خدا کی ہے
شوخی مین ناز ناز مین شوخی حیا کی ہے — ہر ہر ادا مین اونکے ادا بھی بلا کی ہے
ابر بہار چھایا ہے آمد گھٹا کی ہے — اے شیخ بادہ خوارون پہ رحمت خدا کی ہے

یہہ دہوم وصل مین تری ناز و ادا کی ہے / آفت کی شرم ہے تو حیا ہی بلا کی ہے

آب بقا مین کہول کے دیتے ہین زہر وہ / تاثیر گالیون مین ہی اونکے دعا کی ہے

جب اونہون نے دلکو مرے چہین لیلئے / کہتا رہا مین اونکو امانت خدا کی ہے

بوسہ پہ اونکا وصل مین جہنجلا کے بولنا / تو چلبلا ہے تجہ مین شرارت بلا کی ہے

آمد ہے شاہ گل کی چمن مین کہ چوطرف / پہرے ہین باغبان کی تو چوکی صبا کی ہے

احباب سن کے کہتے ہین یوسف غزل مری / اس کمسنی مین تیری طبیعت بلا کی ہے

## *حشمت - جناب منشی میر حشمت علیصاحب -

طرز خرام ناز مین شوخی قضا کی ہے / قربان اس ادا کے ادا ہی بلا کی ہے

زلف اژدہا نہین ہے یہ شکل اژدہا کی ہے / پیچہا یہہ چہوڑتے نہین ناگن بلا کی ہے

ہوتی ہے جور و ظلم کی تعلیم غیر کو / تاکید دم بدم مجہے صبر و رضا کی ہے

نیچی نگاہ شرم سے ہوتے نہین بلند / مژگان نہین ہے چشم پہ چلمن حیا کی ہے

حیران ہون یا الٰہی کہ قابو مین دل نہین / صورت مری خیال مین کس دلربا کی ہے

حوران خلد پر نہ کریگی کبہی نظر / آنکہون مین میرے شکل کسی مہ لقا کی ہے

کیون ہم نہ آستان بتان پر جہکائین سر / یہہ بندگی بتون کی عبادت خدا کی ہے

قوس قزح فلک پہ نہین ہے یہہ جلوہ گر / دہوئی لگی ہوی مری آہ رسا کی ہے

حال وفا شعار کوئی پوچہتا نہین / تعریف ہر جگہ پہ اوسی بیوفا کی ہے

محشر مین دادخواہون کی ہے ہر جگہ پہ دہوم / سارا جہان تمہارا ہی شاکی ہے

ہو طرز صوفیانہ پہ اک اور بھی غزل
حشمت یہہ بزم مجمع اہل صفا کی ہے

کچھہ فکر درد و غم کی نہ رنج و بلا کی ہے
عادت تری فقیر کو صبر و رضا کی ہے

بڑھ کر ملک سے رتبہ انسان خاک کی ہے
منت یہہ ہم پہ خالق ارض و سما کی ہے

تعلیم قلب کو مرے کس رہنما کی ہے
تسبیح جو زبان پہ ذکر خدا کی ہے

کیون ابتداے عشق مین سوچ انتہا کی ہے
منزل ابہی تو سامنے خوف و رجا کی ہے

آدم کا اصل گرچہ حقیقت مین خاک ہے
رکہے ہوے پر اسمین امانت خدا کی ہے

مین دیکھتا جدہر ہون ادہر ہی ترا ظہور
تفسیر پیش چشم مری رہنما کی ہے

دنیا کی موت کیا ہی حقیقت مین زندگی
سمجھو تو اس فنا مین ہی صورت بقا کی ہے

دنیا مین اسطرح سے جو ہم ہین ذلیل و خوار
خوبی تمام اپنی یہہ حرص و ہوا کی ہے

دربار خاص مین ترے اے شاہ کائنات
توقیر بادشاہ سے بڑہ کر گدا کی ہے

حشمت نہ کیون ہو مجمع مخلوق اسقدر
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

## توارد - جہان استاد جناب نواب فصیح الملک بہادر دہلو ی

کچھہ آپکو بھی قدر ہمارے وفا کی ہے
ہم آپکے ہین ساری خدائی خدا کی ہے

دیکھی ہمارے واسطے روز جزا کی ہے
کوئی نہ ترکوئی اسمین بھی حکمت خدا کی ہے

اک آنکھہ مین حیا تو شوخی ہی ایک مین
وہ شرم ہی غضب کی شرارت بلا کی ہے

کوئی یقین کیون نہ کرے اونکے عہد کا
ہر بات پر قسم ہے قسم بھی خدا کی ہے

اے پیر میکدہ نہین نشہ شراب مین
کہینچی ہوی مگر یہ کسی پارسا کی ہے

بے اختیار آئے طبیعت تو کیا علاج
طوفان ہی غضب کا یہہ آندہی بلا کی ہے

جب تک ہی دم مین دم یہ نبہائین کی ہر طرح
مٹی خراب عشق مین اہل وفا کی ہے

دیکہو نگاہ ناز کی بے اعتنائیان
اٹکی ہوی غرض جو کسی مبتلا کی ہے

دو حصے میری جان کے ہین تیری عشق مین
آدہی ادا کی نذر ہے آدہی قضا کی ہے

دل پیچ و تاب عشق سے کیونکر نکل سکے
یہہ گل چہڑی پڑی ہوئی لفِ دوتا کی ہے

یہہ دیکہتے ہی دیکہتے کس کس سے پہر گئے
گردش نصیب آنکہہ بہی تیری بلا کی ہے

اوس نے نظر چرائی جو ہمسے تو کیا ہوا
وہ کیون ڈری یہہ کیا کوئی چوری خدا کی ہے

شوخی سمائی جاتی ہے عہد شباب مین
دشوار روک تہام اب انکو حیا کی ہے

کرتا یہہ کارخانۂ دنیا مین کچہہ کا کچہہ
انسان کو بڑی ہوی روز جزا کی ہے

ایسا نہو کہ اوسکی سیاہی کا ہو شریک
سخت رسا کو حرص تو زلف رسا کی ہے

ظاہر مین اور رنگ ہی باطن مین اور رنگ
خصلت تری مزاج مین برگ حنا کی ہے

اے داغ بزم اہل سخن گرم ہو گئی
گرمی ترے کلام مین بہی انتہا کی ہے

## تضمین بر مصرعہ طرحی

افسر انصاری اثر

عالم ہی نور کا نہین یہہ روشنی فقط
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

حاضر مین قدسیان فلک بارگاہ مین
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

ہر سال کیون نہ شان دو بالا ہو عرس کی
نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے

| | | |
|---|---|---|
| اثر | ہوں کامیاب کیوں نہ وہاں جا کے مستمند | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| ادیب | جو خاکسار ہیں وہی ہیں مورد کرم | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| پاس | عظمت عروج بارگہ کبریا کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| تجمل | بہر طواف آتے ملائک ہیں عرش سے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| جعفری | بہر طواف آتے ہیں کروبیان عرش | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| حافظ | دیکھو ذرا تو غور سے آ کر بصدق دل | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| خرم | ہے فیض بوستان رسول خدا کا پھول | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| دل | کیوں کر نہ ہو کہ آل یہ خیر الوریٰ کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| دارا | محبوب حق کا خاص ہے محبوب اس لئے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| رشید | بینا اگر ہے چشم تو دیکھ لو | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| رحیم | روح القدس بھی ... گو نغمہ | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| رضا | دیکھے رضا جو چشم عقیدت سے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| زور | شان محمدی کی ہو شوکت ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| سرور | آتے ہیں لیکے حور و ملک نور کے | ... کی ہے |
| سید | آ آ کے پڑھ رہے ہیں ملائک درود یہاں | نازل مزار فیض پہ رحمت خد... |
| شاد | ہم بھی شریک ہوتے ہیں عرس شریف میں | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| شرف | تسبیح یہ ملائک ارض و سما کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| شرف | جو واصلان حق ہیں انہیں کو ہی یہ نصیب | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| شریف | مقبول بارگاہ ہیں خاصان حق تمام | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| شیدا | آتے ہین فاتحہ کیلئے اہلدل تمام | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| شہید | آتی ہے شش جہت سے مجہے آج یہہ صدا | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| عصر | رونق حصور کیا ہے مقام صفا کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| عزیز | آواز غیب آتے ہے ہر سمت سے یہی | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| فقیر | کیونکر نہ آئین اہل صفا بہر فاتحہ | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| فایق | جو چاہین آئین ہو کے مراقب وہ دیکہہ لین | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| فاخر | چن چن کے گل چڑہا وینگا صدق دل سے اب | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| قول | اس جا طواف دل سے کرین اہل معرفت | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| قیس | مقبول خلق ہوتے ہین صاحب نظر ضرور | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| کاتب | جاری ہے بعد مرگ بہی فیض اُنکا اس لئے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| کامل | یہہ وجہ مدح حضرت خیر الوریٰ کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| کلامی | مرقد پہ اہلدل کے برستا ہے نور دیکہہ | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| کیف | جسکو نصیب دیدۂ حق بین ہے دیکہہ لے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| گہر | تہے حق کے دوست اس لئے ہر شام ہر سحر | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| معروف | انوار آسمان سے اترتے ہین رات دن | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| مجید | سرسبز کیون نہ سبکا ہو یہان کشت مدعا | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| مزاج | آواز شش جہات مین صل علیٰ کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| مرزا | توقیر یہہ عبادت رب العلیٰ کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| مفتون | دایم مزار فیض سے جاری ہے فیض عام | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ہرگز | کیا کچھ وہ کرگئے ہین کہ ہی سجدگاہ خلق | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| نام | ہردم زبان پہ بات یہہ اہل صفا کی ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| وزیر | تعریف عرس حضرت فیض بزرگ ہے | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| واقف | حور و ملک مین بس یہی چرچا ہی آجکل | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| وزیر | خاصان حق کا جاری ہی بعد فنا ہی فیض | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| ہنر | بینائی ہی نصیب جنہین دیکھتی ہین وہ | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |
| ہنر | آکر ہماری کان مین ہاتف نے دی ندا | نازل مزار فیض پہ رحمت خدا کی ہے |

تمت بالخیر